یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

MARCH 2018

GOLDEN YEARS 70 سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

®

مولودِ کعبہ مولا علیؑ و خاتونِ جنت جناب سیدہ النساء فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

نوروز عالم افروز 2018ء

شرفِ زہرہ برائے شادی و محبت



ڈاکٹر فاروق ستار علمِ نجوم کی روشنی میں



ملکی سیاسی حالات کے محافظ جنرل قمر جاوید باجوہ علمِ نجوم کی روشنی میں

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

روحانی ماہنامہ

# آئینہ قسمت ®

جلد نمبر 70 | MARCH 2018 | شمارہ نمبر 12

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبر شپ 9000 روپے

لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years








کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2

54660 بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ نزد ناز مارکیٹ لاہور

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی — A-19 جی ٹی روڈ (جہلم روڈ) بالمقابل گالف کلب / آرمی ہاؤس عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742, 051-8732764

کاشانہ زنجانی — نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی -74200

Ph: 021-32217544



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر / پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

قمرؔ زیدی

شایانِ شان تری کر سکیں بیان
اتنی مجال معنی الفاظ میں کہاں
میں بندہ فقیر و گنہگار اور تو
غفار و پروردگار و مددگار و مہربان
پروردگار قادرِ مطلق ہے تیرا نام
اک حرف کُن سے تو نے بنائے ہیں دو جہاں
یکتا ہے تیری ذات، دوامی تری صفات
قلب بشر میں ہے جو ہے نہاں تجھ پر ہے عیاں
اندازہ و خیال و قیاس و گمان سے دور
تو ہر فضائے غیب و یقین میں ہے ضوفشاں
سوچوں تو اِردگرد سے دیکھوں تو آس پاس
محسوس گر کروں تو دل و جان میں ہے نہاں
طائر ہوا کے دوش پہ ماہی درونِ آب
شمس و قمر خلا میں ہیں تیرے ہی مداح خواں

## نعت

افروز عالم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایسا کوئی انتظام ہو جائے
کہ پھر مدینہ روانہ غلام ہو جائے
نصیب والوں میں میرا بھی نام ہو جائے
جو زندگی کی مدینے میں شام ہو جائے
میں کامیاب رہوں گا اگر دمِ آخر
زباں پہ جاری محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام ہو جائے
فضول گوئی سے بچ جائے یہ زبان میری
میرا کلام درود و سلام ہو جائے
دیا رضا و ضیا کو دیا جو مرشد کو
عطا مجھے بھی شہا صلی اللہ علیہ وسلم ایسا جام ہو جائے
عبیدؔ مر کے مدینے میں پا چکا ہے بقیع
خبر وطن میں کبھی تو یہ عام ہو جائے
شہا صلی اللہ علیہ وسلم عبیدؔ رضا در بدر پھرے کب تک
حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کا مدینہ مقام ہو جائے



## منقبت

شعیب جاذب

دنیائے تیرگی میں اُجالا حسینؑ ہے
سورج ہے جس کے پاؤں کا چھالا حسینؑ ہے
گردن اُٹھائے ظلم تو دستار گر پڑے
انسانیت کی قامتِ بالا حسینؑ ہے
راضی ہے تو رسولؐ کے قدموں میں بیٹھ کر
دوشِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پہ بیٹھنے والا حسینؑ ہے
حق کے خلاف کیسے تھکے گی کوئی زباں
ظلم و ستم کے ہونٹ کا تالا حسینؑ ہے
جس کے لہو سے اب بھی معطر ہے کربلا
خوشبو کو جس نے دین میں ڈھالا حسینؑ ہے
جاذبؔ یہ بات اہل جفا جانتے بھی تھے
نوکِ سناں پہ جس کو اُچھالا حسینؑ ہے

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں

## مارچ 2018ء

زائچہ فل مون بحساب ویدک 5 دلو 0

12 1
11 زہرہ عطارد 28.5 29.43
شمس 17.16
10 کیتو 20.42
9 زحل 13.16
8 مریخ 24.45
2
5 قمر 17.16
3
7 مشتری 29.2
6
4 راہو 20.42

2 مارچ 2018ء اسلام آباد بوقت 05 بجکر 51 منٹ

زائچہ نیو مون بحساب ویدک 29 سنبلہ 2

8 7 مشتری 2.9
6
5 4 راہو 20.13
9 زحل 14.14
مریخ 5.48
3
10 کیتو 20.13
12 زہرہ شمس 1.9 2.46
قمر 2.46
عطارد 2.0
11
1
2

17 مارچ 2018ء اسلام آباد بوقت 18 بجکر 11 منٹ

**حزب اختلاف حکومت یاوزراء کوالیکشن سے قبل مستعفی ہونا پڑسکتا ہے۔ حکمران پارٹی اورعوام کے درمیان کشمکش میں فوج کومداخلت آئینی ایمرجنسی یا مارشل لاء کے خدشات کونظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔ سرحدوں پرفوجی نقل وحمل اوردہشت گردی کے خلاف افواج کی کارروائیاں اچانک بڑھ جائیں**

**قائدایوان کے خلاف نوکنفیڈنس کے ووٹ کااندیشہ رہے۔ 2018ء ملکی سیاسی تاریخ دفاع وطن کیلئے مفیدآئینی مثبت تبدیلیوں کاسال اورمارچ کامہینہ نہایت اہم ثابت ہو**

**زائچہ فل مون:** ۔فل مون طالع دلو کے ابتدائی درجات حاکم زحل جو پہلے دوسرے پوری قوم اورخفیہ سازشوں کامالک ہوکر گیارہویں پارلیمنٹ کے طاقتور پوزیشن میں بیٹھا ہے اپوزیشن پارلیمنٹ کوگرانے اورحکومت پارلیمنٹ کوبچانے کی اپنے تیئں کوششیں کریں چھٹے نحس گھر کا حاکم قمر ساتویں خارجہ تعلقات اورحکومت کے عوام سے کئے گئے وعدوں کی عدم تکمیل سیاسی بے چینی کاباعث بنے آٹھویں نحس گھر کا حاکم عطارد طالع میں ہونے سے صحافت سے متعلقہ اہم شخصیات کی علالت یاموت عوام میں افراتفری اوربے چینی رہے لوگ آپس میں جھگڑے فساد پرآمادہ رہیں۔اخبارات الیکٹرونک میڈیا پر عوام میں توہین آمیز بیانات اورتحریروں سے واسطہ رہے۔سیاستدانوں اورعوام میں غلط فہمیاں پیدا ہوں۔حکومت کے خلاف نفرت اورطنزوتشنع کااظہار ہو چھٹے راہو بارہویں کیتو کی موجودگی ملکی ماحول سحرزدہ رہے عوام میں عجیب وغریب بے چینی اورافواہوں کاسلسلہ جاری رہے۔زائچہ فل میں مشتری نویں مریخ دسویں اورزحل گیارہویں سبھی اہم کواکب کااہم گھروں میں قیام غیرمعمولی حالات کی نشان ہی کرتا ہے۔مشتری فطرتی طور سے نویں کامالک ہونے سے اندرون ملک مذہبی اورقانونی پاسداری عوام کی سہولتوں کے لئے نئی تبدیلیاں وتدالسماءدسویں مریخ کی پوزیشن حزب اختلاف حکومت یاوزراء کوالیکشن سے قبل مستعفی ہونا پڑسکتا ہے۔حکمران پارٹی اورعوام کے درمیان کشمکش میں فوج کومداخلت آئینی ایمرجنسی یامارشل لاء کے خدشات کونظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔سرحدوں پرفوجی نقل وحمل اوردہشت گردی کے خلاف افواج کی کارروائیاں اچانک بڑھ جائیں۔زحل پارلیمنٹ کے گھر ہونے سے اکثرسیاسی پارٹیوں کے ممبران پارٹی ڈسپلن کی خلاف ورزیاں کریں سیاست میں بڑے پیمانے پرردوبدل سیاسی اتحاد بنیں یاٹوٹیں مشترکہ ایوان میں قائدایوان کے خلاف نوکنفیڈنس کے ووٹ کااندیشہ رہے۔سینٹ کے الیکشن کوسبوتاژ کرنے کے لئے اپوزیشن حکومت گرانے کے لئے ہرحربہ استعمال کرسکتی ہے۔

**زائچہ نیو مون:** ۔نیومون قران شمس وقمر ساتویں جبکہ شمس بارہویں نحس گھر کاحاکم ساتویں ہمراہ زہرہ عطارد جبکہ دوفعلی منحوس مریخ زحل کاوتدالارض پرہونا خارجہ تعلقات عالمی سیاسی تناظر میں ملک کی کمزور خارجہ پالیسی کی نشان دہی کرتی ہے۔دفاع عدل کے مستقل اورمفیداداروں کومثبت کرداراداکرکے معیشت دفاع اورخارجہ پالیسی کے لئے مستقل تھنک ٹینک کوآنے والی نسلوں کیلئے فعال کرنا ہوگا۔آپس کی سیاسی پارٹیوں کی رسہ کشی میں انہیں ملکی سالمیت عزت ووقاراوردفاعی قدروں کونظرانداز کرنا مستقبل کے خطرات خدشات کیلئے نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔الیکشن کے حوالہ سے 2018ء ملکی سیاسی تاریخ دفاع وطن کیلئے مفیدآئینی مثبت تبدیلیوں کا سال اورمارچ کامہینہ نہایت اہم ثابت ہو۔دونحس کواکب قران نحس مریخ زحل کاچوتھے ہونے سے ملکی اراضی کی لوٹ مار کے پہلے سے جاری اسکینڈل میں نئے مزید حقائق سامنے آئیں اورکرپشن زدہ افراد اورسیاسی شخصیات کیلئے سخت احتساب کااشارہ زحل 1-4-6-10 جبکہ مریخ 4-7-10-11 گھروں کومتاثر کررہا ہے۔قوم ملک سلطنت اوراپوزیشن پارٹیاں مشترکہ طور سے سیاسی خلفشاری متاثر ہوتی ہوئی دکھائی دیتی ہیں۔دوسرا بیٹھا مشتری سردوسرا اسٹیبلشمنٹ عدلیہ کوفعال ملکی معیشت کوسنبھالا دینے کی ناکام کوشش دکھائی دیتی۔پانچویں کیتو گیارہویں سٹاک شیئرز میں زبردست اُتارچڑھاؤ ڈالر کے مقابلے میں روپیہ کی قدر میں کمی کااندیشہ۔

**دیگر ممالک:** ۔امریکی صدر ٹرمپ کی دیوانگی عالمی سیاسی عسکری جنگجوانہ حرکات سے تمام حدیں پارکرسکتا ہے۔پاک وہند،افغان بارڈر کے ملحقہ علاقہ سے داعش پاک ایرانی علاقہ میں دہشت گردی کاخدشہ پاک مقبوضہ کشمیر سرحدوں پر L.O.C کی مسلسل خلاف ورزیاں جنگی جنون کوبھڑکانے کاموجب بنیں۔ایران میں معاشی مشکلات کے باعث اچانک پھوٹنے والے ہنگاموں کی سازش بے نقاب ہوگی فلسطین امن مذاکرات امریکی دھمکیوں سے سبوتاژ ہوتے رہیں۔اسرائیل کی جانب سے معصوم فلسطینیوں کے خلاف دہشت گردی کے اچانک خدشات بڑھیں۔اقوام متحدہ ہمسایہ ممالک کی روہنگیا پناہ گزینوں کی آبادکاری کیلئے کوششیں تیزکردے گا۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 05 مارچ 18 بجکر 22 منٹ، خاتمہ 08 مارچ 03 بجکر 03 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔



ملکی سیاسی حالات کے پیش نظر قارئین کی دوبارہ فرمائش پر

# جنرل قمر جاوید باجوہ

کے زائچے پر ایک منفرد تحقیق

## ایک منفرد شخصیت و کردار

وہ سیاست پر بھی گہری نظر رکھتے ہیں اور سیاسی نظریات بھی

از تحریر و تحقیق: سید نور فراز، کراچی

آرمی چیف جنرل قمر جاوید کی تبدیلی کے فوراً بعد ہی ہمیں انکا زائچہ پیش کر دینا چاہیے تھا، گوگل اور دیگر ذرائع سے انکی مختلف تواریخ پیدائش کے سبب زائچہ پیش کرنے میں تاخیر ہوئی۔ انکی شخصیت کو پرکھنے اور اہم واقعات ماضی کو ٹیلی کر کے جنرل صاحب کا جو زائچہ تیار کیا گیا ہماری دانست میں یہی درست اور حتمی زائچہ ہے، اساتذہ و طلبہ علم نجوم اس زائچہ کو پرکھ کر درست مان سکتے ہیں۔ شہزادہ سید مسعود علی زنجانی

جنرل راحیل شریف کے زائچے کی روشنی میں ہم نے انہیں دانش ور جنرل کہا تھا، ممکن ہے بہت سے لوگ ہماری بات سے اتفاق نہ کریں، ہمارا موقف علم نجوم کے ایک کلیے کی بنیاد پر تھا جو یہ ہے کہ ویدک ایسٹرولوجی میں ''پنچم مہا پرش یوگ'' تسلیم کیے گئے ہیں، ان پانچ سیاروی امتزاجات کی اپنی اپنی علیحدہ ایک اہمیت ہے، کہا جاتا ہے کہ کسی بھی شعبے کے غیر معمولی صلاحیت کے حامل افراد کے زائچے میں ان میں سے کوئی ایک یوگ ہونا ضروری ہے، جنرل راحیل کے زائچے میں ''ہمسا یوگ'' موجود تھا، ہمسا یوگ کے حامل افراد غیر معمولی عقل و دانش کا مظاہرہ کرتے ہیں، ہمارے نزدیک جنرل راحیل نے اپنی مدت ملازمت کے دوران میں بہت سے دانش ورانہ فیصلے اور کام کیے مثلاً آپریشن ضرب عضب کا آغاز بھی ان کا ایک اہم فیصلہ ہے، اسی طرح کراچی میں جاری آپریشن بھی ان کے دور میں شروع ہوا، انہوں نے سیاسی قیادت کو قائل کیا کہ فوجی عدالتیں قائم کی جائیں تاکہ دہشت گرد کیفر کردار کو پہنچ سکیں، اس حوالے سے خصوصی اختیارات کا بل پارلیمنٹ سے پاس ہوا جسے بعض کٹر جمہوریت پسند حلقوں نے پسند نہیں کیا ہے، بہر حال وہ باعزت طریقے سے اپنی مدت ملازمت پوری کر کے ریٹائر ہو گئے، فوری طور پر ان کے لیے ایک اور خوش بختی کا دروازہ کھل گیا اور انہیں سعودی حکومت نے بلا کر ایک اعلیٰ عہدے سے نواز دیا، جب تک وہ پاکستانی مسلح افواج کے سربراہ رہے، ان کی عوامی مقبولیت کا گراف بھی کسی بھی پاکستانی سیاست داں سے زیادہ ہی رہا، اب بھی لوگ انہیں یاد کرتے ہیں، ممکن ہے آئندہ بھی وہ ملک و قوم کے لیے کوئی اہم کردار ادا کریں، یہی ہمسا یوگ کا اثر ہے۔

ان کے جانشین جنرل قمر جاوید باجوہ ہیں، اصولی طور پر تو ہمیں فوراً ہی ان کا زائچہ پیش کرنا چاہیے تھا لیکن ابتدا ہی میں ان کی ایک سے زیادہ تاریخ پیدائش کا مسئلہ الجھن کا باعث بنا، عہدہ سنبھالتے ہی ان کے حوالے سے بعض افواہیں بھی پھیلیں لہٰذا تحقیق مزید کی ضرورت پیش آئی اور بالآخر ایک اطمینان بخش نتیجہ سامنے آ گیا لیکن یہ دیکھ کر خاصی حیرت ہوئی کہ ان کے برتھ چارٹ میں بھی ہمسا یوگ موجود ہے گویا وہ جنرل راحیل شریف کے حقیقی جانشین ہیں، اگرچہ مزاج اور دیگر عادت و اطوار میں جنرل راحیل سے بے حد مختلف ہیں لیکن ہمسا یوگ والی خصوصیات دونوں کے درمیان مشترک ہیں۔

جنرل قمر جاوید باجوہ کی تاریخ پیدائش 11 نومبر 1960ء ہے، وہ کراچی میں پیدا ہوئے، ہمارے اندازے کے مطابق ان کی پیدائش صبح 10:05 am معلوم ہوتی ہے، ویدک سسٹم کے مطابق ان کا طالع پیدائش 9 درجہ 34 دقیقہ برج قوس ہے جس کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو اپنے ہی برج قوس میں نہایت باقوت انداز میں براجمان ہے، جب کہ سیارہ قمر برج سرطان میں جو اس کا اپنا ہی گھر ہے اور شمس برج میزان میں ہبوط یافتہ ہے۔ قوسی افراد سچائی

پسند، اسپورٹس مین، علم سے محبت کرنے والے، فلسفیانہ سوچ کے مالک اور ایڈونچرر ہوتے ہیں لیکن شمس کی برج میزان میں موجودگی مہم جوئی کی خصوصیات کو کنٹرول کرتی ہے۔

برج قوس کا تعلق آئین اور قانون سے بھی ہے لہٰذا جنرل صاحب ہر صورت میں آئین و قانون کی پاس داری کریں گے، اس کا ثبوت یہ ہے کہ وہ ابتدا ہی سے یہ کہہ رہے ہیں کہ فوج آئین و قانون کے ساتھ کھڑی ہے، بعض مبصرین کا خیال یہ ہے کہ وہ اعلیٰ عدلیہ کی پشت پناہی کررہے ہیں، اس خیال پر ہم کوئی تبصرہ نہیں کریں گے، قوسی افراد اسپورٹس مین اور آؤٹ ڈور کھیلوں میں دلچسپی لیتے ہیں، جنرل صاحب بھی کرکٹ کے زبردست شوقین ہیں اور خود بھی کرکٹ کھیلتے رہے ہیں، یہ چوکس ذہن کے مالک ہوتے ہیں، ان میں تجربہ کرنے کی لگن ہوتی ہے اور سفر کے دلدادہ ہوتے ہیں، انہیں اپنی صلاحیتوں پر بہت زیادہ اعتماد ہوتا ہے لیکن اکثر وہ اتنی ذمے داریاں اپنے سر لے لیتے جن سے نمٹ نہیں سکتے، قوس کے منفی پہلوؤں میں بے صبرا پن، جارح انداز، وقت کی پابندی نہ کرنا اور متلون مزاجی شامل ہیں۔

جنرل صاحب کا قمری برج (Moon sign) سرطان ہے، برج سرطان اپنی فیملی، اپنے گھر اور اپنے وطن سے گہری وابستگی اور محبت رکھتا ہے، اپنی فیملی میں اپنی والدہ سے زیادہ قریب ہوتا ہے، اپنے بچوں سے بہت محبت کرتا ہے لہٰذا یہ بات یقینی ہے کہ جنرل باجوہ اپنے وطن اور اپنی قوم کے لیے خاصے جذباتی انداز میں سوچ سکتے ہیں اور جذباتی سوچ انسان سے کچھ بھی کراسکتی ہے، ان کی سچائی پسندی دودھ کو دودھ اور پانی کو پانی کہے بغیر نہیں رہ سکتی۔

ہماری سیاسی اشرافیہ اس ٹائپ کے لوگوں کو پسند نہیں کرتی اور محض زبانی کلامی آئین و قانون کی باتیں کرتی ہے، میدان سیاست کے تمام کھلاڑیوں کو یہ اچھی طرح جان لینا چاہیے کہ جنرل قمر جاوید باجوہ کی پیدائش چاند کی منزل اشلیشا میں ہوئی ہے، اس منزل پر ذہانت کا ستارہ عطارد حکمران ہے، اشلیشا کے سنسکرت میں معنی ”لپٹنے والا“ کے ہیں، اسے چمٹا ہوا ستارہ بھی کہتے ہیں، اس منزل کا نشان یا علامت ”کنڈلی مارنے والا سانپ“ ہے، اس منزل کا بنیادی محرک مذہب ہے، ایک عارفانہ قوت، روحانی آگہی اور برقیاتی صلاحیت کا یہاں اظہار ہوتا ہے مگر اس کی منفی فعالیت بھی نہایت تباہ کن ہوسکتی ہے، سیارہ عطارد اس منزل پر حکمران ہے جو ذہانت، ہوشیاری اور چالاکی کا نمائندہ ہے۔ اشلیشیا نچھتر کی فطرت غیر انسانی ہے، عطارد اور قمر کا امتزاج ذہنی اور دماغی ہے لہٰذا ایک گہرے فلسفیانہ، مفکرانہ، سرائیت کرنے والے ذہن دماغ کی نمود دیکھنے میں آتی ہے جس کی تفسیر مرزا غالب کا یہ مشہور شعر ہے۔

بہ قدرِ شوق نہیں ظرفِ تنگنائے غزل
کچھ اور چاہیے وسعت مرے بیاں کے لیے

دنیا کی مشہور شخصیات میں سے مہاتما گاندھی، بھارتی وزیراعظم جواہر لعل نہرو، ناول نگار آسکر وائلڈ، اداکار ونود کھنہ، اداکارہ کاجول وغیرہ اسی منزل میں پیدا ہوئے ہیں۔ یہ لوگ اپنے طرز عمل میں سادگی پسند اور جس کام کا بھی ذمہ لیں اس میں نہایت مخلص ہوتے ہیں، عموماً دوسروں کے لیے کوئی مشکل کھڑی نہیں کرتے، کسی کو دھوکا نہیں دیتے، یہاں تک کہ اپنے اچھے سلوک کی وجہ سے اکثر غیر متوقع پریشانیوں میں گھر جاتے ہیں لیکن کسی کا ناجائز دباؤ برداشت نہیں کرسکتے اور نہ ہی کسی پر بھرپور اعتماد کرتے ہیں، عجلت میں کوئی فیصلہ نہیں کرتے بلکہ اپنے بااعتماد ساتھیوں کے ساتھ باہمی مشورے کے بعد ہی کسی نتیجے پر پہنچتے ہیں، عام طور پر سخت الفاظ استعمال کرنے سے گریز کرتے ہیں، چاہے کوئی تنازع یا بحث و تکرار ہی کیوں نہ ہو، اگر اپنی غلطی کا احساس ہوجائے تو معذرت کرنے اور شرمندگی کا اظہار کرنے سے نہیں ہچکچاتے، اپنے کاموں کی تعریف چاہتے ہیں اور ساتھ ہی یہ بھی کہ ان کی حیثیت کو تسلیم کیا جائے، یہ لوگ قاعدانہ صلاحیت بھی رکھتے ہیں اور سیاست میں بھی نمایاں کارکردگی دکھا سکتے ہیں، کہا جاتا ہے کہ یہ لوگ حرفوں کے بنے ہوئے ہیں اور اچھی طرح جانتے ہیں کہ کون سی چال چل کر اپنے دشمن یا مخالف کو زیر کیا جاسکتا ہے، ادھیڑ عمری میں ان کا وزن بڑھ سکتا ہے، دوسرے لوگوں کے لیے ان کی شخصیت میں چھپی ہوئی خوبیوں اور خامیوں کا پتا چلانا مشکل ہوتا ہے، ان کے ساتھ کافی عرصہ گزارنے اور معاملت کرنے کے بعد ہی کوئی ان کے رویے کے بارے میں کسی نتیجے پر پہنچ سکتا ہے یا کوئی رائے قائم کرسکتا ہے۔

اشلیشا ایک نہایت مشکل اور پیچیدہ قمری منزل ہے کیوں کہ اس کی فطرت غیر انسانی ہے اور یہی وہ وصف ہے جو انسان کو غیر معمولی کارکردگی یا کارناموں کی جانب لے جاتا ہے، یہاں اس کی مکمل تشریح ممکن نہیں، مختصراً اتنا سمجھ لیجیے کہ **ہمارے نئے جنرل کوئی بہت سادہ اور بہت سیدھے انسان نہیں ہیں، یہ انہی سکوں میں ادائیگی کریں گے جو انہیں وصول ہوں گے لہٰذا ہماری**

سیاسی اشرافیہ کو کسی غلط فہمی میں نہیں رہنا چاہیے۔

زائچے کا پہلا گھر برج قوس ہے جس میں اس کے حاکم مشتری کے ساتھ زہرہ اور زحل بھی موجود ہیں، زہرہ یہاں کمزور ہے لیکن زحل نہ صرف یہ کہ طاقت ور ہے بلکہ راہو کی بھرپور نظر بھی وصول کر رہا ہے، زحل زائچے کے دوسرے تیسرے گھر کا حاکم ہو کر پہلے گھر میں بیٹھا ہے، تیسرا گھر کوشش اور پہل کاری کا ہے، راہو کی نظر ظاہر کرتی ہے کہ ایک فوجی جنرل سیاست پر بھی گہری نظر رکھتا ہے اور اس کے اپنے سیاسی نظریات بھی ہیں جو مشتری کے طاقت ور اثر کی وجہ سے آئین و قانون کے پابند ہیں، لاقانونیت اور غیر آئینی اقدام ناپسندیدہ ہیں۔ پانچویں گھر کی مول ترکون کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے ساتویں گھر میں طاقت ور انداز میں موجود ہے، گویا اعلیٰ تعلیم کے لیے بیرون ملک قیام ظاہر ہوتا ہے، اعلیٰ تعلیم مریخی منسوبات کے تحت فوج اور دیگر فنونِ حرب وضرب، سیارہ مریخ بھی زحل سے ایک سعد نظر بنا رہا ہے، اس زائچے کی رو سے مریخ و زحل دونوں صاحب زائچہ کے لیے سعد اور موافق اثر دینے والے سیارے ہیں۔

قمر آٹھویں گھر کا حاکم ہے اور اپنے ذاتی برج سرطان میں مقیم ہے، قمر اور زحل کی مضبوط پوزیشن طویل العمری کی نشان دہی کرتی ہے، نویں بھاگیا استھان کا مالک سیارہ شمس گیارھویں گھر میں اپنے برج ہبوط میں ہے جس کی وجہ سے زندگی میں ترقی اور عروج کا مقام خاصی تاخیر کے بعد ملتا ہے اور اگر دیگر سیارگان مضبوط نہ ہوں تو کبھی نہیں ملتا، جنرل صاحب کو عمدہ قسم کا روبی کا نگینہ پہننا چاہیے۔ دسویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد گیارھویں گھر میں غروب ہے، اس پر تیسرے گھر سے کیتو کی نظر بھی ہے لہٰذا کریئر میں بعض ناگوار اور پریشان کرنے والے معاملات بہرحال رہے ہوں گے، بہت سے ناگوار اور ناخوش گوار واقعات کو برداشت کرنا پڑا ہوگا۔

زائچے کی آراستگی پر تفصیلی روشنی ڈال دی گئی ہے، دیگر اہل نظر مزید نتائج اخذ کرسکتے ہیں، ہم زیادہ تفصیل میں نہیں جانا چاہتے۔

23 اگست 2004ء سے زائچے میں قمر کا دورِ اکبر جاری ہوا، قمر زائچے کا واحد فعلی منحوس سیارہ ہے کیوں کہ آٹھویں گھر کا حاکم ہے، اس کے علاوہ راہو کیتو بھی فعلی منحوس ہیں، یہ دس سالہ دورِ اکبر یقیناً زندگی میں مشکلات اور سخت محنت اور جدوجہد کی نشان دہی کرتا ہے لیکن 24 اگست 2014ء سے پانچویں گھر کے حاکم سیارہ مریخ کا دورِ اکبر شروع ہوا اسے ہم جنرل صاحب کی زندگی کا ایسا دور کہیں گے جس میں انہیں اپنے کریئر میں زیادہ مضبوط پوزیشن بنانے کا موقع ملا ہوگا، 7 فروری 2016ء سے مریخ کے دورِ اکبر میں مشتری کا دورِ اصغر شروع ہوا جو 13 جنوری 2017ء تک جاری رہا، اسی دوران میں سیارہ مشتری 2016ء کے آخر میں برج سنبلہ اور زائچے کے دسویں گھر میں داخل ہوا، ستمبر اکتوبر میں مشتری نے دسویں (پیشہ ورانہ امور)، دوسرے (اسٹیٹس، فیملی اور ذرائع آمدن)، چوتھے (سواری اور پراپرٹی) اور چھٹے (پیشہ ورانہ عمل) گھروں سے سعد نظر بنائی، نتیجے کے طور پر 3 نومبر 2016ء کو جنرل صاحب نے پاکستان کی مسلح افواج کے سربراہ کا عہدہ سنبھال لیا۔ دوسرے، تیسرے گھر کا حاکم سیارہ زحل نومبر 2014ء سے زائچے کے بارھویں گھر میں رہا اور تاحال اسی گھر میں ہے، 27 اکتوبر کو پہلے گھر برج قوس میں داخل ہوجائے گا، گویا گزشتہ ڈھائی سال ایسے نہیں ہیں جن میں جنرل صاحب کو کام کرنے کے لیے فری ہینڈ ملا ہو، ان کی فطری مہم جوئی یا پہل کاری کی صلاحیت دبی رہی ہے، زحل برج قوس میں داخل ہونے کے بعد نئے عزائم اور ارادوں کو تقویت دے گا اور آئندہ ڈھائی سال اسی پوزیشن میں گزارے گا لہٰذا جنرل صاحب کی کارکردگی شاندار انداز میں ظاہر ہوگی، سیارہ مشتری اب زائچے کے گیارھویں گھر میں آچکا ہے، اس گھر کا تعلق زندگی میں فوائد اور مفادات سے ہے، یقیناً مشتری ان کی زندگی میں مزید بہتری اور ترقی لائے گا۔

## حاصلِ کلام

**عزیزانِ من**! زائچے کی خوبیوں اور خامیوں اور صاحب زائچہ کے طور طریقوں یا رجحانات کی نشان دہی کردی گئی ہے، یقیناً ہمیں ایک ایسے جنرل کی سربراہی حاصل ہے جو اپنی فطرت اور مزاج میں تیز وطرار، سچائی پسند، آئین و قانون کا متوالہ، جمہوریت پسند لیکن جرم اور ناانصافی کو ناپسند کرنے والا ہے، کوئی دباؤ اس کے نزدیک ناپسندیدہ ہے، حال ہی میں صدر امریکا کی جنوبی

ایشیا پالیسی کے حوالے سے پاکستان پر جو دباؤ ڈالا گیا اس کا جواب اسی انداز میں دیا گیا، ایک محب وطن شخصیت کے طور پر یقیناً انہیں یہ بات ناپسند ہوگی کہ پاکستان میں دہشت گردی، وہ خواہ کسی بھی نوعیت کی ہو، ختم کی جائے، ملک سے ہر سطح پر کرپشن اور کرائم کے خلاف کارروائی ہوتی رہے، ملکی اداروں کو مضبوط کیا جائے اور جمہوریت کے فروغ کے لیے سیاست کے میدان میں بھی اعلیٰ روایات کو قائم کیا جائے، سب جانتے ہیں کہ ان حوالوں سے ملک کے ہر شعبے میں اور ہر ادارے میں اصلاحِ احوال کی کتنی شدید ضرورت ہے، شاید جنرل صاحب اسی لیے بار بار یہ کہتے رہے ہیں کہ فوج آئین و قانون کے ساتھ کھڑی ہے، گویا وہ اصلاحات کے عمل کو آئینی و قانونی طور پر جاری رکھنا چاہتے ہیں، تازہ صورت حال میں یہ کام مشکل تر ہوتا جارہا ہے کیوں کہ ہماری سیاسی اشرافیہ اپنے لیے الگ قانون اور اصول چاہتی ہے اور عام افراد کے لیے الگ جس کا مظاہرہ اکثر دیکھنے میں آتا رہتا ہے۔

جنرل صاحب اس وقت سیارہ زحل کے دور اصغر سے گزر رہے ہیں اور زحل پر نویں گھر میں قابض راہو کی نظر ہے، نواں گھر آئین و قانون سے متعلق ہے اور زحل ایکشن اور کوشش کے گھر کا حاکم ہے، چناں چہ ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہماری سیاسی اشرافیہ عدلیہ پر جب تنقید کرتی ہے تو اشاروں کنایوں میں دائیں بائیں فقرہ بازی سے بھی نہیں چوکتی حالاں کہ بعض حکومتی وزرا اور بعض غیر جانبدار صحافی اس بات کی گواہی دے رہے ہیں فوج سیاسی معاملات سے الگ تھلگ رہنے کی پالیسی پر کاربند ہے لیکن بہرحال وہ یہ بھی گوارہ نہیں کرسکتی کہ ہماری سیاسی اشرافیہ عدالتوں پر چڑھائی کردے اور عدلیہ کا تحفظ غیر یقینی ہوجائے، ان کے فیصلے بے اثر ہوجائیں، پاکستان کے آئین میں آرٹیکل 190 کے تحت فوج عدلیہ کی مدد کرنے کی پابند ہے، جے آئی ٹی کے معاملات میں اسی قانون کی وجہ سے فوج نے عدلیہ سے تعاون کیا تھا۔

22 فروری 2018ء سے زحل کا دور اصغر ختم ہوگا اور سیارہ عطارد کا دور اصغر شروع ہوگا، ہمارا خیال ہے کہ سیارہ عطارد کے دور میں جنرل صاحب کے رویے اور رجحانات میں نمایاں فرق آئے گا، انہیں ایسی مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے جن کا مقابلہ کرنے کے لیے سیدھے سادھے آئینی و قانونی ذرائع یا راستے کافی نہیں ہوں گے، معاملات بین الاقوامی ہوں یا داخلی، ہر سطح پر ایسے مسائل نمودار ہوں گے جن سے عہدہ برآ ہونے کے لیے بہت کچھ روایات کے خلاف کرنے کی ضرورت ہوگی، سیارہ عطارد کا دور اصغر 19 فروری 2019ء تک جاری رہے گا گویا ان کی مدت ملازمت پوری ہونے کا وقت بھی قریب آجائے گا۔

جنرل راحیل شریف کے بارے میں ہم نے لکھا تھا کہ وہ اگر محسوس کریں گے کہ ان کی مزید ضرورت ناگزیر ہے تو یقیناً ایکسٹینشن کے بارے میں سوچیں گے اور اگر ضرورت محسوس نہیں کریں گے تو انہیں ریٹائر ہونے میں کوئی مسئلہ نہیں ہوگا، بعض حلقوں کا خیال ہے کہ وہ ایکسٹینشن چاہتے تھے جو انہیں نہیں دی گئی اور بہرحال وہ رخصت ہوگئے، جنرل باجوہ صاحب جیسا کہ ہم نے ابتدا میں کہا کہ وہ جنرل راحیل سے مختلف مزاج اور فطرت کے انسان ہیں، وہ اپنے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانا ضروری سمجھتے ہیں، یہ الگ بات ہے کہ وہ اکثر ایسا نہیں کرپاتے کیوں کہ بہت زیادہ کاموں میں خود کو الجھا لیتے ہیں مگر اس حقیقت سے انکار بھی ممکن نہیں کہ اگر وہ ایکسٹینشن کے خواہش مند ہوں گے تو اتنی آسانی سے رخصت نہیں ہوں گے جتنی آسانی سے جنرل راحیل شریف رخصت ہوئے۔



# ایک شعلہ و شبنم فطرت و کردار کے مالک ڈاکٹر فاروق ستار

## علم نجوم کی روشنی میں ایک تجزیاتی رپورٹ، خوبیاں، خامیاں، فطری میلان ور جحانات

کہانت یقیناً غیب دانی کے زمرے میں آتی ہے، عربوں میں کاہنوں سے مشورے لینے کا رواج تھا، زمانہء جاہلیت میں خانہء کعبہ میں بھی کاہن تعینات تھے جو اہم معاملات میں تیروں کے ذریعے فال نکال کر پیش گوئی کیا کرتے تھے، مشہور واقعہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ کے محترم والد حضرت عبداللہ کی قربانی حضرت عبدالمطلب کرنا چاہتے تھے، تمام عزیز رشتے دار اور پورا قبیلہ اس قربانی کے خلاف تھا لیکن حضرت مطلب اپنی منت اور خدا سے کیا ہوا وعدہ پورا کرنا چاہتے تھے، آخر کاہن کے ذریعے فال نکالی گئی تو حضرت عبداللہ ہی کا نام آیا، آخر کار کسی نے مشورہ دیا کہ مدینے میں ایک کاہنہ سے رجوع کیا جائے وہ اس مسئلے کا کوئی حل تجویز کرے گی، چناں چہ ایسا ہی کیا گیا اور کاہنہ نے بھی تیروں کے ذریعے فال نکالنے کا ایک منفرد طریقہ تجویز کیا، اس نے کہا کہ ایک تیر پر حضرت عبداللہ کا نام لکھا جائے اور دوسرے تیر پر دس اونٹ مقرر کیے جائیں، اگر اونٹ والا تیر نکل آئے تو دس اونٹوں کی قربانی دے کر آپ اپنی منت پوری کرلیں اور حضرت عبداللہ کی قربانی سے رک جائیں لیکن اگر پھر بھی حضرت عبداللہ ہی کا انعام نکلے تو دوسری مرتبہ قرعہ اندازی کی جائے اور اونٹوں کی تعداد بڑھا دی جائے اور اس وقت تک یہ تعداد بڑھاتے رہیں جب تک اللہ راضی نہ ہو جائے لہٰذا سو اونٹوں پر فیصلہ ہو گیا، حضرت عبداللہ کی جان بچ گئی۔




زائچہ ڈاکٹر فاروق ستار صاحب 9 اپریل 1959 کراچی 5 بجکر 29 منٹ

میں کہا گیا ہے "جس نے کاھن کی بات مانی وہ ھم میں سے نہیں ھے" اس مفہوم کی ایک سے زیادہ احادیث ہو سکتی ہیں، ہمارے مفتیان کرام کاہن کا ترجمہ نجومی کر دیتے ہیں کیونکہ وہ اپنی کم علمی کے سبب علم نجوم کو بھی غیب دانی کا علم سمجھتے ہیں، حالانکہ موجودہ دور میں تو یہ بات مزید پایہء ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ **علم نجوم علم ریاضی اور فلکیاتی سائنس کا علم ہے،** آج دنیا بھر میں اس علم پر اعلیٰ درجے کے ایسٹرولوجیکل سوفٹ ویئرز تیار ہو چکے

مشہور ماہر نفسیات کارل یونگ کا قول ہے کہ میں نے انسانی نفسیات کو سمجھنے کے لیے ایسٹرولوجی سے مدد لی ہے، ان کی وفات کے بعد ایسٹرولوجی کے مخالف گروپ نے کارل یونگ کے اس قول کی صحت سے انکار کیا لیکن ثبوت و شواہد موجود تھے، اس حقیقت کو جھٹلانا ممکن نہ تھا۔

اس میں کوئی شک و شبے کی کی گنجائش نہیں کہ علم نجوم درحقیقت ایک ایسی سائنس ہے جو انسان کی شخصیت و کردار پر بھرپور روشنی ڈالتی ہے اور ہماری پیچیدہ نفسیات کی پیچ در پیچ گتھیوں کو عیاں کرتی ہے، مزید آگے بڑھ کر ہم شخصیت و کردار کے مطالعے کے بعد اس علم کی مدد سے وقت کی اہمیت اور خوبیوں یا خرابیوں یعنی سعادت و نحوست کا جائزہ بھی لے سکتے ہیں، دنیا بھر میں اس علم سے ایسے ہی مفید کام لیے جا رہے ہیں، ہماری بات اور ہے کہ **ہمارے ملک میں اس سائنٹیفک علم کو علم غیب یا قسمت کا حال سمجھا جاتا ہے اور پھر مذہبی انتہا پسند اس کے خلاف فتوے دیتے ہیں،** بڑے بڑے ثقہ مفتیان کرام نبی اکرم ﷺ کی ایک حدیث علم نجوم کے خلاف پیش کرتے ہیں، حالانکہ وہ حدیث علم نجوم کے نہیں بلکہ کہانت کے خلاف ہے جس

ہیں، کسی غیب دانی کے علم پر کوئی سافٹ ویئر تیار نہیں ہوسکتا۔ کہانت کی اور بھی بہت سی اقسام عرب میں اور دیگر ممالک میں رائج رہی ہیں، کاہن مختلف مندروں، عبادت گاہوں وغیرہ میں اپنی پیش گوئیوں کے ذریعے لوگوں کی رہنمائی کا فریضہ انجام دیتے تھے، کہانت بنیادی طور پر اپنی روحی یا روحانی صلاحیت کے ذریعے پیش گوئی کرنے کا نام ہے، یہ کام آج کے دور میں بھی جاری وساری ہے، مکاشفہ یا استخارہ اسی کہانت کی ایک شکل ہے جس کی اسلامائزیشن کرلی گئی ہے۔

عزیزان من! گفتگو کا رُخ ایسی جانب مڑ گیا جو ہمارا فی الحال موضوع نہیں ہے، ہماری گزارش یہ ہے کہ خود کو اور دوسروں کو سمجھنے اور جاننے پہچاننے کے لیے اس سائنٹیفک علم سے استفادہ کرنا چاہیے، دنیا بھر میں اس علم سے ایسے ہی کام لیے جارہے ہیں، بڑی بڑی کمپنیاں اعلیٰ عہدوں پر کسی کی تعیناتی سے قبل اس کے ایسٹرولوجیکل بائیوڈیٹا کو مدنظر رکھتی ہیں کہ وہ متعلقہ عہدے کے لیے موزوں امیدوار ہے یا نہیں؟ ہماری کتاب ''آپ شناسی'' اسی ضرورت کے پیش نظر لکھی گئی ہے، کم از کم عام لوگ جو ایسٹرولوجی کی باریکیوں اور زائچہ ریڈنگ کی الجھنوں میں نہیں پڑنا چاہتے، ان کے لیے یہ کتاب صرف شمسی برج (sun sign) کو بنیاد بنا کر لکھی گئی ہے، ہر شخص کو اپنی تاریخ پیدائش معلوم ہے، وہ اچھی طرح جانتا ہے کہ اس کا شمسی برج کیا ہے؟ یہ الگ بات ہے کہ اکثر پڑھے لکھے لوگ بھی اپنے برج کو اپنا ''اسٹار'' کہتے نظر آتے ہیں۔

## ہمارے رہنما

اس تمام گفتگو کی ضرورت اس لیے محسوس ہوئی کہ ہم زیادہ حساس اور نازک موضوع کو چھیڑنے کا ارادہ رکھتے ہیں، اگرچہ یہ چھیڑ چھاڑ پہلے بھی جاری رہی ہے لیکن بہت مختصر اور اکثر اشاروں کنایوں میں، کیوں کہ مشہور شخصیات پر بات کرتے ہوئے بہت محتاط رہنا پڑتا ہے، پہلے بھی ہم بعض سیاسی یا فوجی اہم شخصیات کے زائچوں پر بات کرتے ہوئے ان کی خوبیوں، صلاحیتوں اور خامیوں وغیرہ پر روشنی ڈالتے رہے ہیں، اس بار ہمارے پیش نظر کراچی کی دو مشہور شخصیات ہیں جو گزشتہ دنوں پورے پاکستانی میڈیا پر چھائی ہوئی تھیں یعنی متحدہ قومی موومنٹ پاکستان کے سربراہ جناب فاروق ستار صاحب اور پی ایس پی کے جناب سید مصطفیٰ کمال۔ ایم کیو ایم کراچی، حیدرآباد اور میرپور خاص وغیرہ کی ایک نمائندہ جماعت ہے، اس کی ابتدا آل پاکستان مہاجر اسٹوڈنٹ فیڈریشن سے ہوئی تھی اور پھر مختلف مراحل سے گزرتے ہوئے یہ متحدہ قومی موومنٹ میں تبدیل ہوگئی، گزشتہ سال سے ایک بار پھر نئے مرحلوں اور نئے ناموں کا دور دورہ جاری ہے، 22 اگست 2016ء کے بعد ایم کیو ایم کے سربراہ جناب فاروق ستار ہوگئے ہیں لیکن اس سے پہلے ہی ایم کیو ایم کے ایک اور رہنما جناب مصطفیٰ کمال کی 3 جون 2016ء کو آمد نے کراچی کی سیاست میں ایک نیا محاذ کھول دیا اور انہوں نے ایک نئی جماعت پاک سرزمین پارٹی کے قیام کا اعلان کردیا، دونوں پارٹیاں سندھ کے شہروں کی اُردو اسپیکنگ آبادی کے حقوق کا حصول ممکن بنانے کے لیے میدان سیاست میں اپنا اپنا کردار ادا کرنا چاہتی ہیں۔

اصولی طور پر تو ان کی کارکردگی اور مستقبل کے حوالے سے پارٹی کے زائچے کو مدنظر رکھنا ضروری ہے، ہمارے قارئین کو یاد ہوگا کہ 2013ء کے انتخابات سے قبل فروری مارچ میں ہم نے پاکستان کی تمام سیاسی جماعتوں کے زائچے خاصی تحقیق اور محنت کے بعد پیش کیے تھے جس میں ایم کیو ایم کا زائچہ بھی تھا اور اس کی روشنی میں ہم نے یہ پیش گوئی بھی کی تھی کہ ایم کیو ایم 2013ء کا انتخاب جیت لے گی لیکن اس کے بعد پارٹی میں انتشار و خلفشار کا جو عمل شروع ہوگا اس کے نتیجے میں ایم کیو ایم کو 2017ء تک اپنی بقا کی جنگ لڑنا ہوگی، آج تقریباً 5 سال بعد ہم دیکھتے ہیں کہ سب کچھ ہمارے ایسٹرولوجیکل اندوزوں کے مطابق ہی سامنے آیا ہے اور ابھی یہ عمل جاری ہے، ہم نے یہ بھی عرض کیا تھا کہ 2017ء سے ایک بہتر دور کا آغاز ہوگا تو شاید یہ سلسلہ بھی شروع ہوچکا ہے۔

ہم کراچی میں رہتے ہیں اور کراچی ہی میں پیدا ہوئے، ہمارا تعلق بھی انہی لوگوں میں سے ہے جو 1947ء میں ہجرت کرکے پاکستان آئے تھے پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ کراچی، سندھ اور پاکستان کی موجودہ صورت حال کو نظرانداز کرکے ہم خوش اور مطمئن رہیں، اکثر و بیشتر اس حوالے سے جو بھی اچھا برا ذہن میں آتا ہے، اس کا اظہار کرتے رہتے ہیں، جناب فاروق ستار اور مصطفیٰ کمال کے زائچوں پر بھی نظر ڈالنے کا خیال اسی لیے آیا ہے کہ اپنے ان قائدین کی خوبیوں، خامیوں، صلاحیتوں سے آگاہی حاصل ہوسکے، آپ کو یاد ہوگا کچھ دن پہلے ہی جناب شہباز شریف اور پاک آرمی کے چیف جناب جنرل قمر باجوہ کے زائچے پر بھی اسی جذبے کے تحت اظہار خیال کیا گیا تھا، ماضی میں دیگر مشہور شخصیات پر بھی گفتگو ہوتی رہی ہے اور اس کا مقصد صرف اور صرف اتنا ہی ہے کہ ہم جان سکیں کہ ہماری باگ دوڑ اور ہمارا مستقبل کن ہاتھوں میں ہے کیوں کہ 70 سال بعد بھی مندرجہ

ذیل شعر ایک سوالیہ نشان کی طرح ذہن میں گردش کرتا رہتا ہے۔

قافلے دلداوں میں جا ٹھہرے
رہنما پھر بھی رہنما ٹھہرے

## موجودہ سربراہ ایم کیو ایم (پاکستان)

جناب فاروق ستار صاحب کی دستیاب تاریخ پیدائش 9 اپریل 1959 ہے، ہمارے اندازے کے مطابق ان کا وقت پیدائش صبح 5:29 am ہوسکتا ہے، اس طرح زائچے کے پہلے گھر میں برج حوت (pieses) کے سات درجہ 49 دقیقہ طلوع ہیں، اس کا حاکم سیارہ مشتری ہے، جب کہ جنم راشی یعنی قمری برج حمل ہے، اس کا حاکم سیارہ ڈائنا مک مریخ ہے اور قمری منزل اشونی ہے جس پر غضب ناک کیتو حکمران ہے۔ زائچے کے سعد اور فائدہ بخش سیارگان میں مشتری، مریخ، عطارد، قمر شامل ہیں جب کہ نحس اور نقصان دہ سیارگان میں راہو کیتو کے علاوہ زہرہ، شمس اور زحل ہیں، مشتری اور مریخ نہایت باقوت پوزیشن رکھتے ہیں، البتہ قمر اور عطارد کمزور ہیں، عطارد اپنے برج ہبوط میں ہے، راہو کیتو بالترتیب ساتویں اور پہلے گھر میں بیٹھے ہیں، طالع برج حوت اگر زائچے میں طلوع ہو تو مشتری اور مریخ کی باقوت پوزیشن صاحب زائچہ کو اسٹیٹس اور پیشہ ورانہ معاملات میں ایک کامیاب انسان بناتی ہے، چھٹے گھر کا حاکم سیارہ شمس کمزور ہو تو صحت قابل رشک نہیں ہوتی، قمر کی کمزوری زندگی میں مسائل کی زیادتی اور شدید نوعیت کے ذہنی دباؤ لاتی ہے، زائچے میں شمس اور قمر دونوں کمزور ہیں، سیارہ عطارد کچھ زیادہ ہی کمزور ہے کیونکہ ہبوط یافتہ ہے، یہ صورت حال سائنس جیسے سبجیکٹ میں میتھ میٹکس کی کمزوری کے سبب پریشانی کا باعث ہوتی ہے، فاروق صاحب ڈاکٹر ہیں، یقیناً انہیں ایم بی بی ایس کرنے کے دوران میں خاصی مشکلات کا سامنا رہا ہوگا لیکن عطارد کی یہ پوزیشن زبردست قسم کی اسپریچوئل پاور ڈیولپ کرتی ہے اور ایسے لوگ تخلیقی صلاحیتوں سے مالا مال ہوتے ہیں مگر ہم انہیں غیر معمولی طور پر ذہین نہیں کہہ سکتے، وہ اپنے کام میں ماہر ہوسکتے ہیں اور ہدایت کے مطابق عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کرسکتے ہیں مگر اعلیٰ درجے کی قوت فیصلہ سے محروم ہوتے ہیں، سونے پر سہاگا یہ کہ طالع پیدائش برج حوت ایک ڈبل باڈی سائن ہے اور اپنی ماہیت کے اعتبار سے آبی ہے، اس برج کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد رومانوی، تخیلاتی، بامروت اور فیاض ہوتے ہیں، لطف اندوزی اور حساسیت اس برج کا طرۂ امتیاز ہے، یہ لوگ خوش مزاج، ہمدرد خیال رکھنے والے، فرض شناس، جذباتی، پُرجوش، آدرش وادی، وجدانی، اخلاقی قدروں کے حامل، صوفیانہ، فلسفیانہ، برداشت کرنے والے یا بزدل، غیر محفوظ اور آرام طلب ہوتے ہیں، فطری طور پر بے چین اور ہمیشہ حرکت میں رہنے والے، عطارد کی کمزوری کے سبب اچھے مشیر ثابت نہیں ہوتے، اگر عطارد مضبوط ہو تو بہتر مشورہ دے سکتے ہیں، جناب فاروق ستار اپنے کردار و عمل میں کیسے نظر آسکتے ہیں اس کا اندازہ مندرجہ بالا خصوصیات کی روشنی میں کیا جاسکتا ہے۔

## فطری میلانات

سیارہ قمر کسی بھی صاحب زائچہ کے فطری میلانات و رجحانات پر روشنی ڈالتا ہے اور مزید یہ کہ قمری منزل بھی فطری تقاضوں کی نشان دہی کرتی ہے، فاروق ستار صاحب کا قمر برج حمل میں ہے اور قمری منزل اشونی ہے، جناب عمران خان صاحب کا قمر بھی اسی پوزیشن پر ہے، دنیا کی دیگر مشہور شخصیات میں بھارتی صدر ذاکر حسین، سابق چیف جسٹس افتخار محمد چوہدری، برطانوی پرنس چارلس وغیرہ کے زائچوں میں بھی قمر کی پوزیشن یہی ہے۔ برج حمل اور اس کا حاکم سیارہ مریخ ڈائنا مک خصوصیات کے حامل ہیں، ہمیشہ ایکشن میں رہنا اس برج کا خاصا ہے، یہ لوگ توانائی سے بھرپور ہوتے ہیں، برج حمل منقلب اور آتشی برج ہے، اس طرح حوت اور حمل کا امتزاج ڈاکٹر صاحب کو ایک شعلہ و شبنم فطرت و شخصیت سے نوازتا ہے، مزاجی طور پر غصہ ور اور جلد اشتعال میں آنے والی فطرت یہاں موجود ہے، متحرک، ہوشیار، سخت مزاج اور ممتاز رہنے کی خواہش نہایت شدت کے ساتھ برج حمل کا خاصہ ہے، ہمیشہ نمبرون پوزیشن کی خواہش اور اس کے لیے کوشش و جدوجہد، حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی اور ہوائی قلعے بنانے کا رجحان بھی قمر کی اس پوزیشن سے ظاہر ہوتا ہے، برج حمل قائدانہ صلاحیتیں بھی دیتا ہے، یہ لوگ اپنے اہداف حاصل کرلیتے ہیں۔ قمر کی اس پوزیشن کے منفی پہلوؤں میں ہیجان، جارحیت، ضد، گھمنڈ جیسی خصوصیات کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا، یہ ممکن ہے کہ زائچے کے کچھ دوسرے عوامل منفی پہلوؤں کو کنٹرول کرنے میں معاون و مددگار ثابت ہوں لیکن انہیں یکسر نظر انداز بھی نہیں کیا جاسکتا۔ شخصیت و کردار اور فطرت سے متعلق اہم نکات پر نظر ڈالنے کے بعد یہ کہا جاسکتا ہے کہ صاحب زائچہ ایک اچھا بزنس مین، صنعت کار، ڈاکٹر، ڈیلر، فوجی، پولیس مین، کرمنل کورٹ کا لائر، سیلز مین، میوزیشن تو ہوسکتا ہے لیکن ملک و قوم کی رہنمائی کا فرض ادا کرنا اس کے

لیے خاصا مشکل ترین کام ثابت ہوسکتا ہے۔

جناب فاروق ستار نے 1987ء میں کوچہء سیاست میں قدم رکھا تھا اور وہ متحدہ قومی موومنٹ کے جھنڈے تلے ایک طویل کامیاب کریئر کے حامل ہیں، مندرجہ بالا تمام تجزیاتی عوامل کے پیش نظر اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ ان کی کامیابیوں اور ناکامیوں کے پیچھے کون کون سے عوامل کارفرما رہے ہیں، اس طویل عرصے میں وہ اعلیٰ عہدوں پر بھی فائز رہے اور خراب وقتوں میں سخت حالات کا بھی سامنا کیا، قیدوبند کی صعوبتیں بھی برداشت کیں، گزشتہ سال 22 اگست کے بعد ان کی زندگی میں ایک اہم موڑ ایم کیو ایم پاکستان کی قیادت کا آیا، وہ اس ذمے داری کو نبھانے میں کس حد تک کامیاب رہیں گے، اس کا اندازہ مستقبل میں ہونے والی سیاروی گردش سے لگایا جاسکتا ہے۔

زائچے میں راہو کا دور اکبر جاری ہے جس کی ابتدا 19 اکتوبر 2006ء سے ہوئی، راہو کا تعلق سیاست سے ہے اور یہ زائچے کے چھٹے گھر میں اچھی پوزیشن رکھتا ہے، راہو کا دور 18 اکتوبر 2024ء تک جاری رہے گا اور اس کے بعد سیارہ مشتری کا دور اکبر شروع ہوگا۔ راہو کے اس طویل دور میں فی الحال 19 اپریل 2017 سے کیتو کا دور اصغر چل رہا ہے، راہو کیتو ہمیشہ زائچے میں ایک دوسرے کے مقابل ہوتے ہیں اور عام طور پر انہیں منحوس تصور کیا جاتا ہے، اگر زائچے کے اچھے گھروں میں ہوں تو اچھی ٹرانزٹ پوزیشن میں بہتر نتائج بھی دیتے ہیں لیکن مجموعی طور پر صاحب زائچہ مختلف مسائل اور پریشانیوں میں گھرا نظر آتا ہے اور عموماً اس دور میں وہی کچھ کاٹتا ہے جو اس نے بویا ہو، چناں چہ ایسی ہی صورت حال کا سامنا ڈاکٹر فاروق ستار کر رہے ہیں، 13 ستمبر 2017ء سے سیارہ مشتری جو ان کے کریئر کا اہم ترین سیارہ ہے، زائچے میں ایک انتہائی خراب پوزیشن میں چلا گیا ہے اور آئندہ سال ستمبر تک اسی پوزیشن میں رہے گا، یہ صورت حال ڈاکٹر صاحب کے لیے ہرگز خوش کن نہیں ہے، انہیں پارٹی میں اپنی پوزیشن برقرار رکھنے میں اور سیاسی میدان میں اپنی حیثیت کو مضبوط اور نمایاں کرنے میں سخت دشواریوں کا سامنا رہے گا، اگر آئندہ انتخابات ستمبر 2018ء سے پہلے ہوں تو ان کے لیے اپنی نشست برقرار رکھنا بھی مشکل ہوسکتا ہے، ایسا ہی خطرہ 2013ء میں بھی موجود تھا لیکن اس وقت مشتری کی پوزیشن زائچے میں موافق و مددگار تھی۔

# صبح نوروز سنہ 2018

# نوروز عالم افروز

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

## 2018 بادشاہ سال مریخ ہونے سے دنیا بھر میں سپر پاور کی سازشوں کے سبب عالمی جنگی ماحول بنا رہے گا

بفضل تعالیٰ عزوجل بہ طفیل حضور پُرنور سیّد النشور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ بتصدیق امام المشارق والمغارب امیر المؤمنین حضرت علی علیہ السلام بین نوروز عالم افروز 20 مارچ 2018ء بروز منگل 21 بجکر 17 منٹ شب اسلام آباد پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم جبکہ لندن (انگلینڈ) 20 مارچ 16 بجکر 17 منٹ قبل شام اور نیو یارک، واشنگٹن ڈی سی (امریکہ) 20 مارچ 11 بجکر 17 منٹ صبح۔ مولائے کائنات امیر المؤمنین علی ابن ابوطالب علیہ السلام امام المشارق والمغارب ہوگا۔ آپکی شان اور آپکے القاب سے تو اللہ اور اسکے رسولؐ ہم سے زیادہ واقف ہیں۔ فرمان رسولؐ ہے کہ اللہ کو مجھ سے اور علیؑ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور مجھے علیؑ اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور علیؑ کو مجھ سے اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا تو پھر ہماری کیا مجال ہم تو وہی بیان کریں گے جو ہم نے سنا اور پڑھا۔ نظام شمسی نجانے کب سے گردش میں ہے۔ ستارے گردش میں اُلٹے سیدھے چلتے ہیں۔ ماسوائے بادشاہ فلک شمس اور مادر فلک قمر جو ہمیشہ سیدھے چلتے ہیں۔ شمس کی توانائی ہر شے کو چندھیا دیتی ہے۔ کائنات میں یہ شان صرف اور صرف مولائے کائنات کی ہے کہ انہوں نے گردش کرتے سورج کو اپنی قضاء نماز کو واجب نماز کرنے کی ادائیگی کے لیے واپس بلایا، رسولؐ نے معجزہ شق القمر کر کے دکھایا۔ اسی سبب ہم مولا علیؑ کو امام المشارق والمغارب کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔

**نوٹ**: چونکہ نوروز کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم تحویل آفتاب کے مطابق ہے لہٰذا اس کا اطلاق ہر شہر اور قصبہ پر یکساں ہوگا۔ مقامی وقت کو جمع یا نفی کرنے کی ضرورت نہیں۔ مبارک و مستجاب وقت سے مومنین یکساں استفادہ فرمائیں۔ بیرون ملک رہنے والے بہن بھائی نوروز کا پاکستانی وقت 20 مارچ 21 بجکر 17 منٹ سے 5 گھنٹے نفی کر لیں تو 20 مارچ 16 بجکر 17 منٹ گرین وچ کا وقت نکل آئے گا۔ اس وقت گرین وچ سے اپنے ملک کا معیاری وقت جمع یا نفی کر لینے سے آپکو اپنے ہاں کا نوروز کا وقت مل جائے گا۔

نوروز عالم افروز 2018ء آسمانی کونسل میں سالانہ اہم بڑا دربار ہر سال 20 یا 21 مارچ کو سج جاتا ہے۔ گذشتہ سال بھی 20 مارچ اور اس سال بھی 20 مارچ 2018ء کو آسمانی کونسل میں ستاروں کی انجمن کا سالانہ اجتماع ہوگا۔ جس کے نتیجہ میں پوری دنیا کے فیصلے آسمانی کونسل پر ہوں گے۔ پوری ارض کا مالک و خالق وہی بلند و اعلیٰ ذات ہے۔ جو ارض و سماء کا مالک و خالق ہے۔ تاہم دنیا بھر کے حالات جاننے کے لیے UNO کے ممبران ممالک جو غالباً 209 ہیں، عالمی منجم حضرات کسی بھی ملک کے حالات جاننے کے لیے بوقت نوروز اس ملک کے دارالخلافہ کا زائچہ بنا کر اس ملک کے بارے میں سالانہ نجومی یا تنجیمی پیش گوئیاں کرتے ہیں۔ علم نجوم زندگی کے ہر شعبہ میں لطیف و روحانی معلومات سے آگاہی دیتا ہے۔ اسی سبب (ناسا فلکیاتی) ریسرچ کے مطابق علم نجوم ایک سائنسی علم کا درجہ رکھتا ہے۔ یہ علم غیب نہیں ہے بلکہ سائنسی علم ہے۔ دنیا بھر کے سیاسی لوگ حکمرانوں کے علاوہ عام افراد بھی اس علم سے ہر سال بھرپور استفادہ کرتے ہوئے افراد ہر شعبہ زندگی میں دکھائی دیتے ہیں۔

فنظر نظرۃ فی النجوم ۝ فقال انی سقیم ۝

**ترجمہ**: پھر ابراہیم نے ستاروں پر ایک بار نظر ڈالی۔ پھر کہا میں بیمار ہونے والا ہوں۔

## فضیلت عید نوروز

حضرت مجلین خانیسؓ جو حضرت امام جعفر صادقؑ کے خاص صحابی تھے۔ وہ کہتے

ہیں میں نوروز کے دن حضرت کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ حضرت نے فرمایا:

(1) یہ وہ دن ہے کہ خداوند عالم نے بندوں کی روحوں سے اقرار لیا کہ وہ اُس کو وحدہ لاشریک اور کسی کو اس کی عبادت میں شریک کار نہ دے۔

(2) یہ پہلا وہ دن ہے جس میں سورج نے اپنی پہلی کرن زمین پر ڈالی۔

(3) اِسی دن حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہ جودی پر قرار پکڑا۔

(4) اِسی دن خداوند عالم نے اُن چند ہزار آدمیوں کو زندہ فرمایا جو طاعون کے خوف سے بھاگے تھے اور خدا نے اُن سب کو موت دے دی۔ ایک مدت کے بعد جب ان کی ہڈیاں رہ گئیں تو ایک رسول کا وہاں سے گزر ہوا۔ انہوں نے خداوند عالم سے سوال کیا۔ پالنے والے مجھے دکھا دے کہ تو کس طرح بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرتا ہے، خدا کی طرف سے وحی نازل ہوئی کہ تم اِن ہڈیوں پر پانی چھڑکو، تو انہوں نے اُن پر پانی چھڑکا تو باقدرت خدا وہ سب زندہ ہو گئے۔ اِسی وجہ سے سنت ہے کہ مومنین ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں یا خود اپنے اوپر پانی ڈالیں۔ جو لوگ زندہ ہوئے وہ 30 ہزار تھے اور وہ رسول حضرت حضقیلؑ تھے۔

(5) ۸ء حضرت علیؑ نے دوشِ مبارک رسول خداؐ پر چڑھ کر خانہ کعبہ میں بت شکنی کی۔

(6) نوروز کا دن ہی عید غدیر کا دن تھا۔

(7) نوروز کے ہی دن حضرت امیر المؤمنینؑ کو خلافت ملی۔

(8) نوروز کے ہی دن امیر المؤمنینؑ نے خارجیوں کے خلاف جنگ نہروان میں فتح حاصل کی۔

(9) انشاء اللہ اسی روز امام مہدیؑ کا ظہور ہوگا۔

(10) اسی روز باقی سارے امامؑ دنیا کی طرف رجعت کریں گے۔

(11) امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ نوروز کا دن ہمارے اور ہمارے چاہنے والوں کا دن ہے۔

## احکامات نوروز عالم افروز

| | | |
|---|---|---|
| (1) بادشاہ سال | مریخ | 20 مارچ 2018 |
| (2) وزیر اعظم سال | مشتری | 21 جون 2018 |
| (3) سپہ سالار سال | شمس | 23 ستمبر 2018 |
| (4) مشیر سال | زہرہ | 21 دسمبر 2018 |

زائچہ نوروز عالم افروز 1 51 عقرب 7 بحساب یونانی




20 مارچ 2018ء اسلام آباد 21 بجکر 17 منٹ

**زائچہ اول نوروز:**۔ زائچہ اول نوروز طالع (پوری قوم) برج عقرب کا حاکم ستارہ مریخ تیسرے شرف یافتہ یہ چھٹے کا بھی مالک ہو کر ہمراہ تیسرے چوتھے کے مشترکہ مالک زحل کے ساتھ حالتِ قران نحسین ہونے کے سبب اسکے اثرات پڑوسی ممالک سرحدوں پر فوجی نقل وحمل میں اضافہ جھڑپوں جانی ومالی نقصانات کا خدشہ بعداز قیاس نہیں اندرونِ ملک ذرائع مواصلات ریلوے اور خصوصاً اون روڈ سی پیک منصوبے کی مخالفت کرنے والے دہشگرد کمزور سیکورٹی پوائنٹس پر نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ ٹریفک حادثات میں جانی مالی اور آتشزدگی سے نقصانات کا اندیشہ ملکی درآمدات میں اضافہ جبکہ برآمدات میں کمی ہونے سے ملک کی معیشت کمزور ہو ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر میں کمی آئے۔ اس زائچہ نوروز میں سب سے مخدوش گھر چھٹا ہے۔ جہاں دسویں سربراہ مملکت کا مالک شمس چھٹے جبکہ آٹھویں گیارہویں کا مشترکہ حاکم عطارد چھٹے اور ساتویں بارہویں کا مشترکہ حاکم بھی چھٹے نحس گھر میں ہونے سے حکومت وقت سیاسی مشکلات کا شکار، بے ہنگم پارلیمنٹ یا بیشتر کرپٹ ممبران پارلیمنٹ کا احتسابی عمل شروع ہوسکتا ہے البتہ اندرون ملک دشمن خفیہ کام کرنے والی دہشگرد تنظیمیں آشکار ہوں اور انکی سختی سے سرکوبی کی جائے دوسرے پانچویں کا مشترکہ حاکم مشتری طالع میں ہونے کے سبب ملکی معیشت کو مستحکم بنانے کیلئے حکومت وقت کو خصوصی اعداد وشمار سے ہٹ کر ملکی معیشت کو بہتر بنانے کیلئے حقائق پر مبنی معیشت کو سنوارنے کیلئے سیاسی جھگڑوں سے ہٹ کر ٹھوس بنیادوں پر کام کرنا ہوگا۔ ورنہ ملکی معیشت مزید کمزور اور ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر میں کمی دیکھی جاسکتی ہے۔ چوتھے کیتو دسویں راہو اندرون ملک اپوزیشن حکومت مخالف مظاہرے ہنگامے ہڑتالیں اور عجیب وغریب پریشان کن حالات کا سامنا پیش آسکتا ہے۔ حکومتِ وقت کو بہت سارے سیاسی امور میں درگزر سے کام لینا ہوگا ورنہ ملک دشمن قوتیں ملک میں سیاسی حالات کی خرابی جلسے جلوس جبکہ بعض حساس

علاقوں میں رینجرز کی مدد سے کرفیو کی صورت پیدا ہوسکتی ہے۔

زائچہ نوروز عالم افروز 2   20 عقرب 7   بحساب یونانی

9 10 زحل 6.18 پلوٹو 20.31
8 مشتری 13.54
7 6 قمر 12.3
11 کیتو 236.31 مریخ 9.2
5 زہرہ 8.43 راہو 6.31
2 یورانس 1.40
12 نیپچون 16.29
1
3
4 عطارد 16.57 شمس 0.0

بتاریخ 21 جون 2018ء بوقت 15 بجکر 07 منٹ 13 سیکنڈ بمقام اسلام آباد

**زائچہ دوئم نوروز:۔** یہ زائچہ طالع برج ثور سات درجے بیس دقیقے جبکہ طالع کا مالک مریخ طالع کے درجات کو قران نہ صرف تیسرے زحل چوتھے کیتو دسویں راہو اور زہرہ بھی طالع کے درجات کو متاثر کر رہے ہیں یہ زائچہ اندرون ملک سیاسی افراتفری ملک دشمن لسانی قوتیں صوبوں کو آپس میں لڑانے اور علیحدگی پسندانہ جیسی سیاسی قوتیں/ پارٹیاں حرکت میں آ کر ملک کے مرکزی نظام کو متاثر کرنے کی کوششیں کرسکتی ہیں (جیسے ماضی قریب میں سندھ اسمبلی نے ایک قرارداد منظور کر کے نیب کے محکمے کو اپنے صوبے سے خیر باد کہہ دیا تب مرکزی نواز حکومت کمزور پوزیشن میں تھی اور سپریم کورٹ بھی خود احتسابی کی صورت سے گزر رہی تھی) طالع چھٹے کا حاکم مریخ جسکا تعلق اسٹیبلشمنٹ اور کیتو یہاں سیاست کا سیارہ گزشتہ سال احتساب کا عمل نواز حکومت سے شروع ہوا تھا **2018**ء میں اسکا دائرہ کار وسیع ہونے سے بہت سارے سیاسی پردہ نشیں افراد بھی اس سے نہ صرف متاثر ہوں بلکہ سابق آرمی چیف نے فوج میں جو احتساب کا عمل شروع کیا تھا اس سے بھی بعض اہم عسکری شخصیات کو گزرنا پڑے اہم ملکی حساس معاملات سے توجہ منتقل کرنے کیلئے اچانک دہشگرد قوتیں متحرک ہوسکتیں ہیں۔ طالع میں ستارہ مشتری پانچویں نویں گھروں کو اور خصوصاً عطارد کو سعد ناظر ہونے سے ملک کی بگڑتی ہوئی معیشت کو غیر متوقع قیمتی معدنیات کی دریافت اور دوست مما لک سے رہنمائی اور مالی امداد/ سہارا ملنے سے ملکی معیشت میں بہتری آئے، اندرون ملک بینکنگ اور کمرشل ادارے خصوصاً اسٹاک مارکیٹ میں استحکام اور بہتری آئے، ون روڈ سی پیک سے درآمدات میں اضافہ سے بھی ملکی معیشت کو سہارا ملے اندرون ملک ذرائع مواصلات ٹیلی کمیونیکیشن آئی ٹی کے شعبوں میں جہاں کارکردگی میں اضافہ ہو وہاں حساس نوعیت کے ٹیکنالوجی کے اداروں پر توجہ کی ضرورت ہوگی۔ گوادر گلگت، کوئٹہ اور پشاور کے وہ حساس مقامات جن کا تعلق دفاع سے ہوگا ان کی سیکورٹی پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی زہرہ کی دسویں موجودگی حکمران طبقے کے غیر دانشمندانہ سیاسی پروگرام یا کنونشن میں اپوزیشن جماعتوں کی سخت تنقید کا سامنہ رہے۔ راہو کیتو کے دسویں چوتھے ہونے سے اندرون ملک عام عوام میں سیاسی پارٹیوں کے علانات ومنشور سے سخت حیرانی و پریشانی کی کیفیت دیکھی جاسکتی ہے۔ عوام مستقبل کے آئندہ ہونے والے الیکشن میں سیاسی پارٹیوں کی سوچ کے برعکس اپنے ووٹ کا درست استعمال کرنے کا شعوری فیصلہ کرنے کی ازخود اور الیکٹرانک و پرنٹ میڈیا سے آگاہی جان سکیں۔

زائچہ نوروز عالم افروز 3   26 میزان 11   بحساب یونانی




بتاریخ 23 ستمبر بوقت 06 بجکر 54 منٹ 01 سیکنڈ بمقام اسلام آباد

**زائچہ سوئم نوروز:۔** زائچہ نوروز طالع برج میزان کا منقلب زائچہ پہلے اور آٹھویں کا مشترکہ حاکم زہرہ ملکی معیشت کے گھر میں وبال یافتہ جبکہ دوسرے اور ساتویں کا مالک مریخ پانچویں ہمراہ کیتو سے قران مقابل راہو ہونے سے ملکی معیشت کے وہ قرضے جو سابقہ حکومتیں لے چکیں ہیں۔ انہیں اتارنے کیلئے مزید غیر ملکی قرضے یا کوئی فارن بانڈز کے اجراء ٹیکسوں کی شرح میں اضافہ سے اس کمی کا ازالہ کرنے کی خفیہ حکومتی کوششیں کیئے جانے سے ملکی معیشت پر مزید دباؤ بڑھے ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر میں مزید کمی کا اندیشہ ہے مشتری تیسرے اور چھٹے کا مشترکہ حاکم جو فطری طور پر نویں کا حاکم ہونے سے سٹاک شیئرز کی قیمتوں میں زبردست اتار چڑھاؤ سے کچھ لوگ امیر اور کچھ کے دیوالیہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ اسکے برعکس کمرشل بینکنگ آپریشن بڑھیں ملکی اور غیر ملکی بینکوں کی تعداد میں اضافہ ہو ماضی میں کی گئی

کرپشن کے سبب ملکی معیشت کو سدھارنے کیلئے حکومت وقت کو اعداد و شمار کی بجائے اپنے ملکی ٹیکسز کے نظام کو درست اور بہتر بنانے کیلئے خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ محبِ وطن ماہرین اقتصادیات کی مشاورت سے ملک کو معاشی دلدل سے نکالے جانے کی ممکنہ کوششوں پر پیشرفت کو یقینی بنانا ہوگا۔ زحل کی چوتھے میں موجودگی ہونے سے اندرون ملک زراعت باغبانی ملکی برآمدات پر خصوصی توجہ دینے سے ملکی معیشت بہتر کی جاسکتی ہے ملک کے چھوٹے اور بڑے شہروں میں نئی بننے والی ہاؤسنگ کالونیوں پر حکومت کا چیک اینڈ بیلنس بڑھے گا۔ ملک میں بڑھتی ہوئی پراپرٹی کی مصنوعی قیمتوں میں کمی آئے گی۔ دسویں کا مالک قمر چھٹے ہونے سے موجودہ حکومت کو ملکی نظم و ضبط چلانے میں اسٹیبلشمنٹ کی ضرورت پڑسکتی ہے۔

زائچہ نوروز عالم افروز 4 26 عقرب 10 بحساب یونانی

9 شمس 28.58 عطارد 8.33 مشتری 9.24
8 زہرہ 13.12
7
6
10 زحل 10.4 کیتو 26.59 پلوٹو 20.13
11
5
2
4 راہو 26.59
12 نیپچون 13.53 مریخ 22.32
1 یورانس 28.43
3 قمر 4.35

بتاریخ 22 دسمبر بوقت 03 بجکر 22 منٹ 39 سیکنڈ بمقام اسلام آباد

**زائچہ نوروز چہارم:** پہلے تین میں سے دوزائچہ نوروزاور موجودہ زائچہ برج عقرب طالع اور چھٹے کا مشتر کہ حاکم مریخ پانچویں ہونے سے اندرونِ ملک سیر و تفریح فلم آرٹ تھیٹر کے مقامات پر آتشزدگی سے نقصان کا اندیشہ شوبز کی اہم شخصیات کی شدید علالت یا اموات کا خدشہ اسکے علاوہ بچوں اور خواتین کے خلاف جرائم کی شرح اچانک بڑھ جائے، جنسی برائیاں تقریبات اور تعلیمی اداروں میں معاشرتی خرابیاں بڑھیں، کیتو اور زحل کے تیسرے اور راہو کے نویں قیام سے بعض ملکی قوانین میں تبدیلی لانے کیلئے سیاسی قوتیں متحرک رہیں دوسرے ملکی معیشت کے گھر میں مشتری یہاں اپنے گھر کا ہمراہ عطارد شمس حکومت وقت اپنا خسارہ پورا کرنے کیلئے عوام پر ٹیکسوں کی شکل میں کوئی اضافی بوجھ ڈال سکتی ہے۔ فنانس کے معاملے میں بہتری کیلئے ماہرینِ اقتصادیات عوام کو سرمایہ کاری کرنے کی ترغیب دیں۔ ملکی ٹریڈ اور کاروبار میں ترقی اور بینک وقومی بچت کی شرح میں مزید اضافہ کیا جاسکتا ہے۔ نویں کا حاکم قمر آٹھویں نحس گھر ہونے سے بعض سیاسی شخصیات عدلیہ کو تنقید کا نشانہ بنائیں۔ حکومت مال کے بدلے مال ہمسایہ ممالک خصوصاً چائنہ، ترکی، انڈیا، افغانستان اور عرب ممالک سے منگوانے کو ترجیح دیں، حکومت کے خفیہ ذرائع آمدن معدنیات سے ملکی معیشت کو مصنوعی طور سے بحال کرنے کی کوششیں جاری رہیں طالع ساتویں بارہویں کا حاکم زہرہ، اندرون ملک بننے والی اشیاء کی خرید و فروخت میں کمی شہرت کی حامل بعض خواتین اور اہم شخصیات کے مابین تنازعات، ہنگامے اور فساد کا اندیشہ رہے، الیکٹرانک میڈیا پر خواتین کے سکینڈل شہرت پائیں اور خواتین کی عزت و ناموس کا خیال نہ کرتے ہوئے بعض ٹی وی پروگرام انکی تذلیل کریں حکومت وزارت داخلہ کے احباب کو حالات کو بہتر بنانے کی طرف خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

**اعمال نوروز:** تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک و مسعود ہوتا ہے۔ یہ اجابت و دعا کا وقت ہے مومنین مقررہ وقت سے پہلے پاک و پاکیزہ صاف ستھرے ہو کر لباس مطہر زیب تن کریں اور ایک صاف کمرے میں فرش پر پاک و پاکیزہ کپڑا بچھائیں اور خوشبویات مثل لوبان' اگربتی' عنبر و صندل وغیرہ لگائیں۔ پھر ایک دسترخوان پر سرخ و سپید و سبز اور سیاہ رنگ کی مٹھائی رکھیں۔ اس پر نذر حضرت امیر المومنینؑ دیں بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول چھوڑ دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں۔ تحویل آفتاب کے وقت ساکن پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے اس وقت یہ دعا کم از کم **46** مرتبہ پڑھیں۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○ يَا مُفَتِّحَ الۡاَبۡوَابِ وَيَا مُسَبِّبَ الۡاَسۡبَابِ وَيَا مُقَلِّبَ
اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے کھولنے والے دروازوں کے اور اے پیدا کرنیوالے اسباب کے اور اے پھیرنیوالے
الۡقُلُوۡبِ وَالۡاَبۡصَارِ وَيَا غِيَاثَ الۡمُسۡتَغِيۡثِيۡنَ وَيَا دَلِيۡلَ الۡمُتَحَيِّرِيۡنَ وَيَا مُفَرِّحَ
دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کے اور اے فرحت
الۡمَحۡزُوۡنِيۡنَ اَغِثۡنِيۡ اَغِثۡنِيۡ تَوَكَّلۡتُ عَلَيۡكَ يَا رَبِّيۡ وَفَوَّضۡتُ اِلَيۡكَ
دینے والے غمگینوں کے میری فریاد سُن میری فریاد سُن بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے رب اور میں نے تیرے سپرد کیا
اَمۡرِيۡ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا اَللهُ يَا بَاسِطُ يَا رَزَّاقُ يَا فَتَّاحُ يَا كَرِيۡمُ
اپنا کام اے پروردگار اے پروردگار اے اللہ اے خوشحال کرنیوالے اے رزّاق اے کھولنے والے اے سخی

اس دعا کے اول و آخر گیارہ دفعہ درود شریف پڑھیں بعد ادائیگی دعا اپنے مقاصد و حاجات کے مطابق پڑھیں۔

**اعمال دیگر:** مومنین کو چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نمازِ ظہر ین 4 رکعت نماز نفل اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز پڑھتا ہوں قربتہ الی اللہ اللہ اکبر۔ اول رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورہ انا انزلنا

اوردوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ 10 مرتبہ سورہ قل یاایھا الکفر دن اور بعد سلام ختم کرے اور پھر 2 رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔اول رکعت میں سورۂ فاتحہ 10 مرتبہ قل ھواللہ احد اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ دس دس مرتبہ سورۂ قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق پڑھیں اور بعد سلام ختم کریں اور دعا کریں اور سجدے میں جائیں اور یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُم صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَ عَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَ صَلِّ عَلٰی اَزْوَاجِھِمْ وَ اَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُم بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ بَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَه وَ كَرَّمْتَه وَ شَرَّفْتَه وَ عَظَّمْتَ خَطَرَه اَللّٰھُم بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِه عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْكُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰھُم مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَ حِفْظُكَ وَ مَا فَقَدْتُّ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنُكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَكَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ٥

**سات سلام:** مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر اس کو گلاب کے عرق میں دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اس کو نہ ستائے گا اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

ا:۔ سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ۔
۲:۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ۔
۳:۔ سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ۔
۴:۔ سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَهَارُوْنَ۔
۵:۔ سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیْنَ۔
۶:۔ سَلَامٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِیْنَ۔
۷:۔ سَلَامٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ۔

نوروز کے دن جس وقت آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے اس وقت مولا مشکل کشا سے رجوع کیجئے کیسی ہی مشکل ہو وقت تحویل مولا کی نذر دے کر ان کے وسیلہ سے دعا کیجئے۔انشاءاللہ حاجت پوری کرے گا کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اللہ نے اولاد عطا فرمائی۔

**نوروز کی شرعی حیثیت:** حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال و افعال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمد مصطفیؐ نے اپنا دن فرمایا ہے اور اس کے متعلق بیشمار حالات و کوائف کو واضح فرمایا ہے اور بتایا ہے کہ بدو کائنات سے صبح قیامت تک اور ازل سے ابد تک یہ دن عزت واحترام کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔

یہ دن ہماری نگاہ میں اس لئے بھی خصوصی اہمیت رکھتا ہے کہ اسی دن نوروز بھی تھا۔از تحقیق 18 ذوالحجہ کو حسن اتفاق سے تاریخ عیسوی بھی 18 مارچ تھی۔ قمری وعیسوی دونوں تواریخ (18) تھیں، (دیگر ایک تحقیق کے مطابق 17 مارچ تھی)۔نوروز عموماً 20 یا 21 مارچ کو آتا ہے۔10ھ کی 18 ذوالحجہ تھی۔ یہ وہ تاریخ ہے کہ حضور خاتم النبین سید الانبیاء حضرت محمد مصطفیؐ نے بمقام غدیر خم بموقع حج آخر ایک لاکھ 24 ہزار صحابہ کرامؓ کے مجمع میں امام المتقین امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار عالم مفاد یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیك من ربك اپنا جانشین مقرر فرمایا تھا۔

الحمدللہ علی احسانہ قد رجع الحق الی مکانہ

(روضۃ الاحباب) ان وجوہ کی بناء پر نوروز کے دن خوشی کا حکم دیا گیا ہے۔خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔پانی چھڑکنے سے حیات نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔معلّٰی ابن خنیس جو خواص اصحاب امام جعفر صادقؑ سے تھے۔کہتے ہیں کہ نوروز کے دن میں خدمتِ امام جعفر صادقؑ میں حاضر ہوا تو امامؑ نے فرمایا کہ کیا تم اس دن کو پہچانتے ہو جو آج ہے۔میں نے عرض کیا کہ میں آپؑ پر فدا ہوں یہی وہ دن ہے کہ اہل عجم اس دن کی تعظیم کرتے ہیں اور اس دن ایک دوسرے کو تحفے اور ہدیئے بھیجتے ہیں۔

امامؑ نے فرمایا اے معلّٰی۔نوروز وہ دن ہے کہ اس دن اللہ نے اپنے بندوں سے عہد و پیمان لیا اور روزِ الست انسے یہ عہد لیا ہے کہ وہ خدا کی وحدانیت کے ساتھ عبادت کریں اور اس کا شریک قرار نہ دیں۔اور پیغمبروں، رسولوں اور حجتوں پر ایمان لائیں جو مخلوقات سے افضل ہیں اور اماموں اور پیشوایانِ دین اور ائمہ معصومینؑ پر بھی ایمان لائیں۔یہ وہ پہلا دن ہے کہ جس دن آفتاب نے طلوع کیا۔ وہ ہوائیں جو درختوں کو بارور کرنے والی تھی چلیں۔اور پھول اور شگوفے زمین پر کھلے۔اسی دن حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان قرار لیا۔

اسی دن حق سبحانہ تعالیٰ نے ان لوگوں کو حضرت حزقیلؑ پیغمبر کی دعا سے زندہ کیا جو موت سے بھاگے تھے اور موت نے انہیں آلیا تھا۔وہ تعداد میں پینتیس ہزار (35000) تھے۔عرصہ دراز کے بعد جب حضرت حزقیلؑ کا ادھر سے گزر ہوا اور انہوں نے مرنے والوں کی ہڈیاں دیکھیں تو خدا سے سوال کیا کہ کس طرح وہ ان

بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرے گا۔ اس وقت اللہ نے وحی نازل کی کہ ان ہڈیوں پر پانی چھڑکیں۔ چنانچہ حضرت حزقیلؑ نے پانی چھڑکا تو وہ سب قدرت الٰہی سے زندہ ہو گئے۔ اسی سبب سے سنت ہے کہ اس دن ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں۔ اسی دن رسولؐ خدا پر نزول وحی کا آغاز ہوا۔

نوروز اس سال ۷ ۲ رجب کو واقع ہوا تھا۔ حضرت ابراہیمؑ نے اسی دن کافروں کے بتوں کو توڑا تھا اور اسی دن رسولؐ خدا نے حضرت علیؑ کو اپنے کاندھے پر چڑھا کر مسجد حرام کو بتوں سے پاک کرایا تھا۔ اسی دن بمقام غدیر خم ولایت امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ کا اعلان ہوا تھا۔ اسی دن حق خلافت حضرت علیؑ کی جانب دوبارہ پلٹا تھا۔ اسی دن حضرت علیؑ نے خارج نہروان سے جنگ کی اور ان پر فتح پائی اس دن قائم آل محمدؑ کا ظہور ہوگا۔ باقی آئمہؑ بھی اس دن رجعت فرمائیں گے۔

اسی روز قائم آل محمدؑ دجال کو کوفہ کے محلہ کناسہ میں سولی دیں گے۔ تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دعا کا وقت ہے مومنین کو چاہئے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک وصاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور فرش پاک صاف بچھائیں، خوشبویات مثل لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنینؑ دیں اس کے بعد ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت اس ساکن پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی۔ راقم الحروف نے بارہا اس کو آزمایا ہے۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۶ مرتبہ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ پڑھیں۔ مندرجہ ذیل دعا کم از کم ۳۶ مرتبہ پڑھیں۔

## نوروز نوبہار روز کا خاص طلسم

**ا لا // ۹||| ۹||| // ||| یُحطی**

**بوقت تحویل آفتاب نوروز عالم افروز یہ طلسم زعفران سے لکھ کر بازو پر ہیز پاس رکھیں۔**

## فضائل روزِ عید غدیر

☆ ماہ ذوالحجہ کی اٹھارویں تاریخ کو عید غدیر ہے۔
☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ بروز ⑱ ذوالحجہ عید غدیر تمام عیدوں سے بڑی عید ہے
☆ اس روز رسول اکرمؐ نے غدیر خم کے مقام پر امیر المومنینؑ کو اپنا خلیفہ وجانشین مقرر فرمایا۔
☆ اس دن ایک درہم صدقہ دینا ایک لاکھ درہم صدقہ دینے کے برابر ہے۔
☆ اہل سنت والجماعت کی معتبر تفاسیر اور تراجم میں ان کے علماء نے اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ یہ آیت مجیدہ غدیر خم کے مقام پر حضرت علیؑ کے بارے میں نازل ہوئی جیسا کہ درج ذیل تحریر سے ثابت ہے
☆ ابن ابی حاتم نے ابوسعید خدریؓ سے روایت کی ہے کہ درج ذیل آیت غدیر خم میں جناب حضرت علیؑ کی ولایت کے اعلان کے بارے میں نازل ہوئی (حبیب السیر جلد ۳)

**یَآاَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ** (مائدہ: ۶۷)

اے رسولؐ جو حکم تمہارے پروردگار کی طرف سے تم پر نازل کیا گیا ہے پہنچا دو اور اگر تم نے ایسا نہ کیا تو سمجھو تم نے اس کا کوئی پیغام ہی نہیں پہنچایا (تفسیر در منثور جلال الدین سیوطی)

**☆ جب اعلان ولایت علیؑ ہو چکا تو جبرائیلؑ یہ درج ذیل آیت لے کر نازل ہوئے (تفسیر در منثور جلد ۲ صفحہ ۲۰۹)**

**اَلْیَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْكُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا** (مائدہ: ۳)

آج میں نے تمہارے دین کو کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لئے دین اسلام کو پسند کیا

☆ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں شاعر حسان بن ثابت نے امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ کو اس شعر کے ساتھ مبارک باد دی اور آپ کی مداح سرائی کی۔ (تذکرہ سبط ابن جوزی صفحہ ۲۰)

**فَقَالَ لَهٗ قُمْ یَا عَلِیُّ فَاِنَّنِیْ ٭ رَضِیْتُكَ مِنْ بَعْدِیْ اِمَامًا وَّهَادِیًا**

پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے علیؑ اٹھو بیشک میں نے تمہیں اپنے بعد امام اور ہادی پسند کیا ہے

## فضائل روز مباہلہ

☆ جب حضرت رسول اکرمؐ کے علمی وعقلی براہین کے بعد بھی نصاریٰ نجران اپنے غلط عقیدہ پر ڈٹے رہے تو اللہ کی طرف سے آپ کو ان کے ساتھ مباہلہ کا حکم اس آیت میں دیا گیا **فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ۟ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِیْنَ ۝٦١**
(کہو کہ اچھا میدان میں آؤ ہم اپنے بیٹوں کو بلائیں تم اپنے بیٹوں کو اور ہم اپنی عورتوں کو (بلائیں) اور تم اپنی عورتوں کو اور ہم اپنی جانوں کو (بلائیں) اور تم اپنی جانوں کو اس کے بعد سب مل کر اللہ کی بارگاہ میں گڑگڑائیں اور جھوٹوں پر اللہ کی لعنت کریں (آل عمران: ۶۱)
☆ جب آپؐ اپنے اہل بیتؑ کے ساتھ ۲۴ ذوالحجہ کو میدان میں پہنچے تو علمائے نصاریٰ (عیسائیوں) کا سردار عاقب ان کی طرف دیکھ کر کہنے لگا اللہ کی قسم میں ایسے نورانی چہرے دیکھ رہا ہوں کہ اگر یہ پہاڑ کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے کو کہیں تو یقیناً ہٹ جائیگا اسی میں خیریت ہے کہ مباہلہ سے ہاتھ اٹھاؤ ورنہ قیامت تک نسل نصاریٰ (عیسائیوں) سے ایک نہ بچے گا۔ (تفسیر جلالین، بیضاوی جلد اول صفحہ ۱۱۸ مطبوعہ مصر)

## مشترکہ اعمالِ عید غدیر و مباہلہ

☆ غسل کرنا، نیا لباس پہننا، خوشبو لگانا، خوشی کرنا، مومنین کو کھانا کھلانا، روزہ رکھنا، مصافحہ کرنا، روزے دار کو افطار کرانا اور بکثرت صلوات پڑھنا سنت موکدہ اور باعث فضیلت ہے۔
**☆ عید غدیر وعید مباہلہ کے روزے کا ثواب ساٹھ سالوں کے گناہوں کا کفارہ ہے۔**
☆ ان دونوں دنوں کا روزہ دنیا کی زندگی کے برابر ہے اور سو حج اور سو عمروں کے ثواب کے برابر ہے۔
☆ ۱۸/ ۲۴ ذوالحجہ کو کسی مومن بھائی کو کھانا کھلانا اس طرح سے ہے کہ گویا اس نے تمام پیغمبروں اور صدیقین کو کھانا کھلایا ہو۔ اگر کوئی ان دنوں میں اپنے کسی مومن بھائی کا روزہ افطار کرائے تو گویا اس نے ایک لاکھ پیغمبر، صدیق اور شہیدوں کا روزہ افطار کرایا۔
☆ عید غدیر اور عید مباہلہ کے دن زوال آفتاب سے پہلے دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ توحید اور دس مرتبہ سورۂ قدر اور دس مرتبہ آیت الکرسی پڑھے۔
☆ اس نماز کا ثواب وفضیلت اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک لاکھ حج اور ایک لاکھ عمرہ کے برابر ہے
☆ نماز کے بعد جو بھی حاجات طلب کریگا پوری ہوں گی۔ (انشاء اللہ)

مولودِ کعبہ، شیرِ خدا، فاتح خیبر

# حضرت علی علیہ السلام

از تحریر: سید محمد علی زنجانی

نام: علی　　معروف لقب: امیر المومنین　　کنیت: ابوالحسن

والد: ابوطالب　　والدہ: فاطمہ بنت اسد

ولادت: تیرہ رجب بعثت سے دس سال قبل

جائے ولادت: کعبہ کے اندر

خلافت ظاہرہ کی مدت: ۳۶/ ہجری تا ۴۰/ ہجری (تقریباً چار سال نو ماہ)

مدت امامت: ۳۰/ سال

شہادت: ۱۹ رمضان ۴۰/ ہجری قمری کو بوقت سحر ابن ملجم نے آپ کے سر اقدس پر کاری ضرب لگائی جس کی وجہ سے ۲۱ رمضان کی شب ۶۳ سال کی عمر میں کوفہ میں شہادت پائی۔　　مرقد مطہر: نجف اشرف

## کعبہ امام علیؑ کی جائے ولادت

حضرت علیؑ، ۱۳ رجب، بعثت سے دس سال قبل بروز جمعہ صبح کے وقت مکہ میں خانہ کعبہ کے اندر پیدا ہوئے اور آپؑ کی زندگی کے بے نظیر افتخارات و امتیازات میں سے ہے کہ آپ کی ولادت باسعادت مقدس ترین مقام یعنی کعبہ کے اندر ہوئی ہے۔

## امام علیؑ کے والد بزرگوار کی شخصیت

حضرت ابوطالب، امام علیؑ کے والد بزرگوار تھے۔

حضرت ابوطالب کی جانب سے بعثت سے قبل یا بعثت کے بعد ۴۲ سال تک مسلسل پیغمبر اکرم ﷺ کی مدد اتنی زیادہ اہمیت کی حامل ہے کہ آپ کے وسیع و عمیق ایمان کے بارے میں حضرت امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں اگر ترازو کی ایک رکات میں ایمان ابوطالب اور دوسری رکاب میں تمام مخلوق کے ایمان کو رکھ دیا جائے تو ایمان ابوطالب سب پر بھاری رہے گا۔

## حضرت علیؑ کی والدہ ماجدہ

حضرت علیؑ کی والدہ ماجدہ فاطمہ بنت اسد سب سے پہلے اسلام کی طرف قدم بڑھانے والوں میں سے تھیں۔ جب حضرت ابوطالب پیغمبر اکرم ﷺ کی سرپرستی و دیکھ بھال فرما رہے تھے، فاطمہ بنت اسد ماں کی طرح آنحضرتؐ پر مہربان تھیں۔

پیغمبر اکرم ﷺ نے بھی جب ابوطالب بنت اسد کا انتقال ہوا تو نہایت احترام اور خصوصی آداب کا اظہار کیا اور حضرت علیؑ سے فرمایا: اگر وہ تمہاری والدہ تھیں تو میری بھی والدہ تھیں۔

## سایۂ پیغمبر میں حضرت علیؑ کی تربیت

بعثت سے چند سال قبل خشک سالی کی وجہ سے پورے حجاز میں قحط پڑ گیا تو حضرت علیؑ اس کے بعد پیغمبر اکرم ﷺ کے بیت الشرف میں زندگی بسر کرنے لگے اور رات دن پیغمبر اکرم ﷺ کی خاص نگرانی و سرپرستی میں تربیت پاتے رہے۔

## حضرت علیؑ جنگ خندق میں

۵/ ہجری کے واقعات میں سے ایک اہم واقعہ جنگ خندق ہے۔ پیغمبر اکرم ﷺ کے خبر رساں اور اطلاعات پہنچانے والے سپاہیوں نے آنحضرت ﷺ کو یہ خبر دی کہ مختلف قبائل پر مشتمل تقریباً دس ہزار فوج کا لشکر اسلام اور مسلمانوں کے خاتمہ کے لئے مکہ سے آ رہا ہے۔ پیغمبرؐ نے فوراً اپنے بزرگ اصحاب کو مشورے کے لئے جمع کیا۔ انہی اصحاب میں سے جناب سلمان فارسیؓ نے یہ مشورہ دیا کہ مدینہ میں داخل ہونے والے تمام راستوں پر خندق کھود دی جائے۔ جناب سلمان کے اس مشورے کو بہت پسند کیا گیا (خندق اس عمیق و طولانی گہرائی کو کہا جاتا ہے جسے دشمن کے حملوں سے بچنے کے لئے علاقے کے چاروں طرف کھودا جاتا ہے) جب شہر کا محاصرہ کئے ہوئے کچھ وقت گذر گیا اور دشمن کوئی کاروائی نہ کر سکا تو دشمن کا ایک سپاہی جس کا نام عمر بن عبدود تھا، خندق عبور کرنے میں کامیاب ہو گیا اور فوج اسلام کے روبرو آ کر کھڑا ہو گیا عمر بن عبدود عرب بہت مشہور نامی گرامی پہلوان تھا جو ہزار ہزار آدمیوں سے تنہا جنگ کر لیتا تھا اور مد مقابل کو للکار للکار کر حملہ کرتا تھا۔

حضرت علیؑ، پیغمبر اکرم ﷺ سے اجازت حاصل کرنے کے بعد میدان کارزار میں پہنچے! جب حضرت علیؑ عمر بن عبدود کے سامنے آئے تو دونوں میں شدید جنگ ہوئی کہ زمین سے اٹھنے والے غبار میں دونوں چھپ گئے۔

جابر عبداللہ انصاری کہتے ہیں: ناگہاں میں نے حضرت علیؑ کی تکبیر کی آواز سنی تو میں سمجھ گیا کہ انھوں نے عمر کو قتل کر دیا۔

حضرت علیؑ کے ہاتھوں اس پہلوان کے قتل کے ذریعہ سپاہ اسلام کو دشمن کے مقابلے میں کامیابی نصیب ہوئی۔ پیغمبر اکرم ﷺ نے اس موقع پر فرمایا: خندق کے دن دشمن پر علیؑ کی ایک ضربت جن وانس کی عبادتوں سے افضل ہے۔

## غدیر خم میں امام علیؑ کی ولایت کا اعلان

سن ۱۰/ ہجری کو ذی الحجہ کے مہینہ میں پیغمبر اکرم ﷺ اپنے اصحاب کے ہمراہ مراسم حج تمام کرنے کے بعد جب مدینہ کی طرف رواں دواں ہوئے تو غدیر خم کے چلتے ہوئے لق ودق صحرا میں پہنچے۔

اس آنحضرت ﷺ کے ہمراہ حاجیوں کی تعداد ۹۰ ہزار سے ایک لاکھ چوبیس ہزار تک بیان کی گئی ہے۔

اس مقام پر پیغمبر اکرم ﷺ کے پاس فرشتہ وحی نازل ہوا اور اس نے سورہ مائدہ کی ۶۷ ویں آیت کی تلاوت کی < يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنزِلَ إِلَيْكَ مِن رَّبِّكَ > "اے پیغمبر! پروردگار کی جانب سے جو آپ کو حکم دیا جا چکا ہے اسے لوگوں تک پہنچا دیجئے اگر آپ نے یہ کام انجام نہ دیا تو گویا رسالت کا کوئی کام ہی انجام نہ دیا اور خدا آپ کو لوگوں کے شر سے محفوظ رکھے گا"۔

نماز ظہر کے پیغمبر اکرم ﷺ کے حکم سے اونٹوں کے کجاووں کا منبر تیار کیا گیا پھر آنحضرتؐ منبر پر تشریف لائے اور ایک عظیم خطبہ دیا پھر فرمایا: مسلمانوں کی جانوں پر سب سے زیادہ کس کا حق ہے؟

سب نے ایک زبان ہو کر کہا: خدا اور اس کا رسول بہتر جانتا ہے۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا: خدا میرا مولی اور رہبر ہے اور میں مومنین کا مولی اور رہبر ہوں اور مسلمانوں پر خود ان سے زیادہ میرا حق ہے پھر آپ نے حضرت علیؑ کا ہاتھ پکڑ کر بلند کیا اور اتنا بلند کیا کہ سب لوگ انھیں اچھی طرح پہچان لیں پھر فرمایا: "من کنت مولاہ فھذا علی مولاہ" میں جس جس کا مولی اور رہبر ہوں یہ علیؑ بھی اس کے مولا اور رہبر ہیں۔

## حضرت علیؑ کے بارے میں پیغمبر کی آخری وصیت

پیغمبر اکرم ﷺ شدید مریض ہو گئے پھر جب طبیعت کچھ بہتر ہوئی تو آپؐ نے اپنے گرد جمع لوگوں سے فرمایا: ذرا میرے بھائی وہمدم کو بلالاؤ پیغمبر اکرم ﷺ کی نیک دل زوجہ جناب ام سلمہ نے کہا: علیؑ کو بلالاؤ کیونکہ پیغمبر اکرم ﷺ صرف علیؑ کو ہی بلانا چاہتے ہیں۔

حضرت علیؑ کو بلایا گیا تو آپؑ تشریف لے آئے آنحضرت ﷺ نے مولا علیؑ کو دیکھ کر قریب آنے کا اشارہ کیا جب مولاؑ قریب آئے تو آنحضرت ﷺ نے مولا علیؑ کو سینہ سے لگا لیا اور بہت دیر تک گفتگو کرتے رہے جب گفتگو ختم ہو گئی تو حاضرین نے حضرت علیؑ سے پوچھا: پیغمبر ﷺ نے آپؑ سے کیا کہا ہے؟ آپؑ نے فرمایا: پیغمبر اکرم ﷺ نے مجھے علم کے ہزار باب تعلیم کئے ہیں۔

## شہادت حضرت علیؑ

حضرت علیؑ معمول کے مطابق گھر سے مسجد کے لئے علی الصادق نکلے، مسجد میں داخل ہوئے اور محراب میں پہنچ کر صبح کی نافلہ نماز میں مشغول ہو گئے ابھی آپ رکعت اول کے سجدے سے سر اٹھانا ہی چاہتے تھے کہ ابن ملجم تاریکی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے محراب کے قریب آگیا اور حضرت علیؑ کے سر مبارک پر اتنی زور سے تلوار ماری کہ پیشانی تک اپ کا سر مبارک کٹ گیا۔

اس موقع پر حضرت علیؑ نے فرمایا: "بسم اللہ وباللہ وعلیٰ ملۃ رسول اللہ فزت ورب الکعبہ" شروع کرتا ہوں اور اللہ کے نام سے، اللہ کے لئے اور دین رسولؐ خدا پر قائم رہتے ہوئے رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہو گیا پھر آپؑ نے محراب سے خاک اٹھا کر اپنے زخم پر چھڑکی اور اس آیت کی تلاوت فرمائی <منھا خلقنکم وفیھا نعیدکم نخرجکم تارۃ اخری> "ہم نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا ہے، اسی میں لوٹا دیں گے اور پھر دوبارہ مٹی سے واپس پلٹائیں گے اس طرح امامؑ خون میں غرق ہو گئے، اصحاب وانصار نے سہارا دیکر گھر تک پہنچایا اور مولا کو آہستہ سے بستر پر لٹا دیا گیا۔

قابل توجہ بات یہ ہے کہ مولاؑ نے اتنے بڑے بڑے کارنامے انجام دیئے لیکن کبھی آپؑ نے یہ نہیں فرمایا: "فزت ورب الکعبہ" لیکن جب ندائے خوشنودی خدا اور عاقبت بخیر سنائی دی تو آپؑ نے فوراً فرمایا: "رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہو گیا آپؑ شدید درد کے باوجود آہ وفریاد تک نہیں کی بلکہ یہی فرمایا: کعبہ کے رب کی قسم میں کامیاب ہو گیا۔

درود ہو اس قوم وملت پر جس کا اتنا عظیم رہبر ورہنما ہو۔

السلام علیک یا فاطمۃ الزہرا الصدیقہ الشہیدہ
فاطمۃ الزہرا

# ایامِ فاطمی

از تحریر: حافظ سیّد محسن علی زنجانی

# خاتونِ جنت سیّدۃُ النساء فاطمۃُ الزہرا علیہا السلام

## یوم ولادت ۲۰ جمادی الثانی

آپ سلام اللہ علیہا کا نام مبارک فاطمہ اور لقب زہرا ہے آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چوتھی اور آخری صاحبزادی ہیں آپ سلام اللہ علیہا سیدہ خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے پیدا ہوئیں۔ آپ سلام اللہ علیہا کے سن ولادت میں اختلاف پایا جاتا ہے البتہ سب سے مشہور روایت یہی ہے جیسا کہ امام ابن جوزیؒ فرماتے ہیں کہ بعثت سے پانچ برس پیشتر سیدہ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی ولادتِ مبارکہ ہوئی۔

(مدارج النبوۃ)

### القابات:

آپ سلام اللہ علیہا کے بے شمار القابات ہیں جن میں زہرا، سیّدۃ النساء العٰلمین، عزرا، بتول، خاتونِ جنت، زاہدہ، سیّدہ، طاہرہ، زکیہ، رافیہ، طیبہ، کاملہ، صادقہ، عاصمہ، ساجدہ وغیرہ زیادہ مشہور ہیں۔

### نکاح:

سیّدہ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کا نکاح آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوہ بدر کے بعد حضرت علی علیہ السلام سے فرما دیا۔ یہ رمضان المبارک کا مہینہ اور ۲ ھ تھا۔ اس وقت آپکی عمر پندرہ سال ساڑھے پانچ ماہ تھی۔ جبکہ حضرت علی علیہ السلام کی عمر ۲۱ سال تھی۔

(مدارج النبوۃ)

روایات میں آتا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا سے نکاح کی خواہش لئے دربارِ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حاضر ہوئے لیکن فطری حیا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ادب ولحاظ میں حرفِ مدّعا زبان پر نہ لاسکے بلکہ سر جھکائے خاموش بیٹھے رہے یہاں تک کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود ہی دریافت فرمایا کہ آج خلافِ معمول چپ چاپ ہو کیا فاطمہ سلام اللہ علیہا سے نکاح کی درخواست لے کر آئے ہو؟

حضرت علی علیہ السلام نے عرض کی بے شک یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا تمہارے پاس مہر ادا کرنے کے لئے بھی کچھ ہے؟ حضرت علی علیہ السلام نے نفی میں جواب دیا۔

پھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے غزوہ بدر میں جو زرہ دی تھی وہی مہر میں دے دو۔

چنانچہ حضرت علی علیہ السلام نے حکم کی تعمیل کی اور زرہ فروخت کر دی جسے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے چار سو اسی درہم میں خرید لی اور پھر یہی زرہ حضرت علی علیہ السلام کو بطور ہدیہ واپس کر دی۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی علیہ السلام سے ارشاد فرمایا دو تہائی خوشبو وغیرہ پر اور ایک تہائی سامانِ شادی اور دیگر اشیاء خانہ داری پر خرچ کرو پھر تمام انصار مہاجرین صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بلایا جب تمام صحابہ دربار رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں جمع ہو گئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر شریف پر تشریف لے گئے اور فرمایا۔

"اے گروہ مہاجرین وانصار رضی اللہ عنہم ابھی جبرئیل امین علیہ السلام میرے پاس یہ اطلاع لے کر تشریف لائے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے بیت المعمور میں فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نکاح اپنے بندہ خاص علی ابن ابی طالب علیہ السلام سے کر دیا اور مجھے حکم ہوا کہ عقدِ نکاح کی تجدید کر کے گواہان کے روبرو ایجاب وقبول کراؤں"۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خطبہ نکاح پڑھا اور حضرت علی علیہ السلام سے ایجاب وقبول کروایا اور دعائے خیر وبرکت فرمائی اور ایک طبق چھوارے حاضرین محفل میں تقسیم فرمائے۔ سیّدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا کا مہر چار سو مثقال چاندی مقرر ہوا۔

زرہ کے علاوہ حضرت علی علیہ السلام حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس رہتے تھے لہٰذا اب شادی کے بعد گھر کی ضرورت پڑی۔ حضرت حارثہ بن نعمان رضی اللہ عنہ کے پاس متعدد مکانات تھے جن میں سے کئی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تحفہ کر چکے تھے جب انہیں معلوم ہوا کہ سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا اور حضرت علی علیہ السلام کو الگ گھر کی ضرورت ہے انہوں نے ایک مکان انہیں ہدیہ کر دیا۔

رخصتی سے قبل حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا کا ہاتھ حضرت علی علیہ السلام کے ہاتھ میں دے کر فرمایا۔

''اے علی علیہ السلام پیغمبر کی بیٹی تجھے مبارک ہو''۔

اسکے بعد سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا سے فرمایا:۔

اے فاطمہ سلام اللہ علیہا تیرا شوہر بہت اچھا ہے۔ پھر دونوں کے لئے دعائے خیر فرمائی اور خود دروازے تک چھوڑنے آئے۔

حضرت اسماء بنت عمیس اور بعض روایتوں کے مطابق سلمی، ام رافع یا ام ایمن رضی اللہ عنہ کے ہمراہ گئیں۔

جب سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا اپنے نئے گھر پہنچ گئیں تو پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انکے گھر تشریف لے گئے ایک برتن میں پانی منگوایا دونوں دستِ مبارک اس میں ڈالے اور حضرت علی علیہ السلام اور سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا پر وہ پانی چھڑکا اور حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا سے ارشاد فرمایا۔''میں نے خاندان میں بہترین شخص سے تمہارا نکاح کیا ہے''۔ (بخاری ج ۲، طبقات، زرقانی)

## سامانِ جہیز:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی صاحبزادی سیدہ فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا کو جو سامانِ جہیز عطا فرمایا اس میں درج ذیل اشیاء شامل ہیں۔

1) ایک عدد مصری کپڑے کا بستر جس میں اون بھری ہوئی تھی۔
2) ایک منقش تخت نما پلنگ۔
3) ایک چمڑے کا تکیہ جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی۔
4) ایک مشکیزہ۔
5) دو مٹی کے گھڑے پانی کے لئے۔
6) ایک آٹا پیسنے کے لئے چکی۔
7) ایک پیالہ۔
8) دو چادریں۔
9) دو نقرئی بازو بند۔
10) ایک جاۓ نماز۔

## دعوتِ ولیمہ:

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دوسرے دن حضرت علی علیہ السلام سے ارشاد فرمایا کہ دعوت ولیمہ بھی ہونی چاہئے چنانچہ مہر ادا کرنے کے بعد جو رقم بچ گئی حضرت علی علیہ السلام نے اسی سے دعوت ولیمہ کا اہتمام فرمایا کھانے میں پنیر، کھجور، نان، جو، اور گوشت تھا۔ حضرت اسماء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اس زمانے کا بہترین ولیمہ تھا۔




نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سب سے پیاری اور چہیتی صاحبزادی حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا جب نکاح کے بعد حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام کے مکان عالیشان پر تشریف لائیں تو وہاں گھر کے تمام کاموں کی ذمہ داری ان پر آپڑی آپ سلام اللہ علیہا نے اس ذمہ داری کو بڑی خوش اسلوبی سے پورا کیا اور ہر طرح کے حالات میں اپنے عظیم المرتبت شوہر کا ساتھ دیا۔

## گھریلو کاموں کی تقسیم:

حضرت ضمرہ بن حبیب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں قَضٰی رَسُولُ اللهِ عَلٰی اَبْنَتِهٖ فَاطِمَةَ بِخِدْمَةِ الْبَيْتِ وَ قَضٰی عَلٰی عَلِيٍّ بِمَا كَانَ خَارِجًا مِنَ الْبَيْتِ مِنَ الْخِدْمَةِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امور خانہ داری (مثلاً چکی پیسنا، جھاڑو دینا، کھانا پکانا وغیرہ) اپنی شہزادی سیدہ فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا کے سپرد فرمائے اور گھر سے باہر کے کام (مثلاً بازار سے سودا سلف لانا، اونٹ کو پانی پلانا وغیرہ) حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام کے ذمہ لگا دیئے۔ اس کے بعد حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام نے اپنی والدہ ماجدہ حضرت فاطمہ بنت اسد رضی اللہ عنہ سے کہہ دیا۔'' یہ فاطمہ آپ کی خدمت اور گھر کے کام کاج کیا کریں گی جبکہ میں گھر سے باہر کے کام سرانجام دوں گا''۔

## خاتون جنت اور امور خانہ داری:

حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام نے فرمایا: حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا اپنے ہاتھ سے چکی پیستی تھیں جس کی وجہ سے ہاتھوں میں نشان پڑ گئے تھے اور خود پانی کی مشک بھر کر لاتی تھیں جس کی وجہ سے مشک کی رسی کے نشان پڑ گئے تھے اور گھر میں جھاڑو وغیرہ خود ہی دیتی تھیں جس کی وجہ سے تمام کپڑے میلے ہوجایا کرتے تھے۔

## دنیوی مشکلات پر صبر کی تلقین:

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے گھر تشریف لے گئے، آپ سلام اللہ علیہا اونٹ کے بالوں سے بنا موٹا لباس پہنے چکی میں آٹا پیس رہی تھیں، جب نبیوں کے سلطان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ان پر نظر پڑی تو آنکھوں سے سیل اشک رواں ہو گیا، رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تجرعی مرارۃ الدنیا لنعیم الابد'' دنیا کی تنگی و سختی پر صبر کرو۔ تاکہ جنت کی ابدی نعمتیں حاصل ہوں۔

## خادم کے لئے درخواست:

حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام فرماتے ہیں ''ایک مرتبہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس کچھ غلام باندیاں آئیں میں نے فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا سے کہا تم بھی جا کر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک خدمت گار مانگ لو تاکہ تم کو کچھ مدد مل جائے۔ وہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں، وہاں مجمع تھا اور حیاء مزاج میں بہت زیادہ تھی اس لئے حیاء کی وجہ سے سب کے سامنے باپ سے بھی مانگتے ہوئے شرم آئی، واپس آ گئیں۔ دوسرے روز حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خود تشریف لائے، ارشاد فرمایا کہ فاطمہ سلام اللہ علیہا کل تم کس کام کے لئے گئی تھیں؟ وہ حیاء کی وجہ سے چپ ہو گئیں۔ میں نے عرض کی: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کی یہ حالت ہے کہ چکی کی وجہ سے ہاتھوں میں گٹھے پڑ گئے اور مشک کی وجہ سے رسی کے نشان ہو گئے، میں نے کل ان سے کہا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس خادم آئے ہوئے ہیں ایک یہ بھی مانگ لیں اس لئے گئی تھیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''بیٹی صبر کرو! حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی بیوی کے پاس دس برس تک ایک ہی بچھونا تھا وہ بھی حضرت موسیٰ علیہ السلام کا چوغہ تھا، رات کو بچھا کر اسی پر سو جاتے تھے، تو تقویٰ حاصل کرو اور اللہ تعالیٰ سے درو اور اپنے پروردگار کا فریضہ ادا کرتی رہو اور گھر کے کام کاج کو انجام دیتی رہو اور جب سونے کے لئے لیٹا کرو تو سبحان اللہ 33 مرتبہ اور الحمد للہ 33 مرتبہ اور اللہ اکبر 34 مرتبہ پڑھ لیا کرو یہ خادم سے زیادہ اچھی چیز ہے''۔ عرض کی ''میں اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے راضی ہوں''۔

## تربیت و تعلیم کا خزانہ:

حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فقر غنا سے افضل ہے اور صبر و شکر سے بہتر، یہ بھی معلوم ہوا کہ ماں باپ کو چاہئے کہ اپنی اولاد کو محنتی، عابد، زاہد، متقی بنائیں، انہیں صرف مالدار کرنے کی کوشش نہ کریں لڑکی کے لئے بہترین جہیز اعمال صالحہ ہیں نہ کہ صرف مال، یہ حدیث تربیت و تعلیم کا خزانہ ہے، یہ بھی معلوم ہوا کہ لڑکی سسرال کی تکالیف کی شکایت ماں باپ سے کر سکتی ہے ازالہ تکلیف کے لئے، یہ بھی معلوم ہوا کہ سسرال کی تکلیف پر ماں باپ لڑکی کو گھر نہ بٹھالیں بلکہ وہاں ہی رکھیں اور صبر و شکر کی تلقین کریں، اس سے خانگی زندگی کے بہت سے مسائل حل ہو جاتے ہیں''۔

## خادم کے ساتھ حسن سلوک کی نصیحت:

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں'' ان رسول اللہ ﷺ اعطی علیا و فاطمۃ غلاما و قال احسنا الیہ فانی رایتہ یصلی'' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام اور حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا کو (خدمت کیلئے) ایک بچہ عطا فرما کر ارشاد فرمایا: تم دونوں اس کے ساتھ اچھا سلوک کرنا میں نے اسے نماز ادا کرتے دیکھا ہے''۔

## مکان کا تحفہ:

ایک دن سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کے ہاں تشریف لے گئے تو فرمایا: میرا ارادہ ہے کہ آپ کو اپنے قریب منتقل کر دوں۔ خاتونِ جنت سیّدہ زہرا سلام اللہ علیہا نے عرض کی: آپ حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ کو حکم دیجئے کہ وہ مجھے قریب میں گھر مہیا کر دے۔ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا،'' حارثہ نے پہلے بھی اپنے کافی مکانات (مہاجرین) ہدیہ کئے ہیں اب انہیں کہنا مناسب نہیں لگتا۔ یہ بات کسی طرح حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوئی تو بارگاہِ رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حاضر ہو کر عرض گزار ہوئے:

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے خبر ملی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی لاڈلی شہزادی کو اپنے قریب منتقل کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرا یہ گھر لے لیجئے، میں اور میرا مال صرف اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ہے۔'' واللہ یا رسول اللہ المال الذی تاخذ منی احب الی من الذی تدع'' خدا کی قسم! یارسول

اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہ مال جو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھ سے قبول فرما لیں مجھے اس سے زیادہ پسند ہے جو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چھوڑ دیں۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تو نے سچ کہا، اللہ تعالیٰ تجھے برکت دے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا کو حضرت حارثہ بن نعمان رضی اللہ عنہ کے مکان میں منتقل کر دیا''۔

## ازدواجی رنجشیں:

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا کے گھر تشریف لائے تو گھر میں حضرت علی علیہ السلام کو نہ پایا، ارشاد فرمایا: تیرے چچا کا بیٹا کہاں ہے؟ حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا نے عرض کی: میرے اور ان کے درمیان جھگڑا ہو گیا تو انہوں نے مجھے غضبناک کیا اور میرے پاس قیلولہ کئے بغیر چلے گئے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی سے کہا کہ جاؤ دیکھو وہ کہاں ہیں؟ اس نے آ کر عرض کی: مسجد میں لیٹے ہوئے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں تشریف لائے تو دیکھا کہ حضرت علی علیہ السلام پہلو کے بل لیٹے ہوئے ہیں اور چادر پہلو سے سرک گئی اور ان پر مٹی لگی ہوئی ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان سے مٹی جھاڑتے ہوئے فرماتے ہیں:

''اے ابوتراب! کھڑے ہو جاؤ، اے ابوتراب! کھڑے ہو جاؤ''۔

''عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ اِنَّ بَنِي هِشَامِ بْنِ الْمُغِيرَةِ اسْتَاذَنُوا فِي اَنْ يُنْكِحُوا ابْنَتَهُمْ عَلِيَّ بْنَ اَبِي طَالِبٍ فَلَا اٰذَنُ ثُمَّ لَا اٰذَنُ ثُمَّ لَا اٰذَنُ اِلَّا اَنْ يُرِيدَ ابْنُ اَبِي طَالِبٍ اَنْ يُطَلِّقَ ابْنَتِي وَيَنْكِحَ ابْنَتَهُمْ فَاِنَّمَا هِيَ بَضْعَةٌ مِنِّي يُرِيبُنِي مَا اَرَابَهَا وَيُؤْذِينِي مَا اٰذَاهَا''

# ماہِ رجب کا خصوصی عمل

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

**نادِ علی**

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ

فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللهُ

بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ بِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

### 1۔ انبیاء وآئمہ علیہم السلام کی خواب میں زیارت:

### 2۔ حصول علم و حکمت:

### 3۔ کشف اسرار:

### 4۔ دفع امراض کے لئے:

### 5۔ نظر بد کے لئے:

### 6۔ حصول دولت کے لئے:

### 7۔ دُشمنوں سے نجات کے لئے:

(1) ستر (70) روز تک ہر روز ڈیڑھ سو (150) مرتبہ نادِ علی پڑھنے سے دُشمن مطیع ہوں گے۔

(2) دس روز تک ایک ہزار مرتبہ روزانہ نادِ علی پڑھنے سے دُشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

(3) ہر روز ستر (70) مرتبہ پڑھنے سے خبیثوں اور حاسدوں پر قہر نازل ہوگا۔

(4) دُشمن کے دفع کے لئے ہر روز (70) مرتبہ پڑھیں۔

## وظائف نادِ علی

(1) اگر صبح کو اوّل وقت (25) مرتبہ ہر روز نادِ علی کا ورد کرے، گئی ہو دولت، پیسہ واپس ہوگا۔

(2) مزید جاہ وحشمت کے لئے روزانہ (500) مرتبہ پڑھے۔

(3) دُشمنوں کو مطیع اور فرمانبردار کرنے کیلئے (70) دن ہر روز (100) مرتبہ پڑھے۔

(4) دُشمنوں سے حفاظت کے لئے روزانہ (20) مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔

(5) ہر ضروری کام کے لئے (500) مرتبہ پڑھیں۔

(6) دفع بلا کے لئے ہر روز (70) مرتبہ پڑھیں۔

(7) علم کے حصول کے لئے روزانہ ظہر کی نماز کے بعد وظیفہ (70) مرتبہ پڑھیں۔

(8) دُشمن کو بھگانے کے لئے (30) مرتبہ اور یہ نادِ علی کا عمل ایک ماہ تک کریں۔

# قرآنی آیات سے مشکلات کا حل

از تحریر: قیصر احمد بی۔اے، کراچی

ہر جائز مراد کیلئے ہر مشکل کے حل کیلئے اس دُعا کو کثرت سے پڑھیں۔

یَاحَیُّ یَاقَیُّومُ یَارَحمٰنُ یَارَحِیمُ یَاذَوالجَلالِ وَالاِکرام یَانُورُ السَّمٰوٰتِ وَالاَرضِ وَمَابَینَھُمَا وَرَبُّ العَرشِ العَظِیم ؕ

اگر کسی شخص کا کوئی کام اُٹکا ہوا ہو اس کیلئے اور اس کے علاوہ ہر جائز مراد کیلئے اس دُعا کو عقیدے کے ساتھ اُٹھتے بیٹھتے پڑھے یہ دُعاء فتح و کامرانی کے دروازے کھول دیتی ہے یہ دُعا آزمودہ ہے۔

اِنَّمَآ اَمرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیئًا اَن یَّقُولَ لَہٗ کُن فَیَکُونُ ؕ

(پارہ 23 سورہ یٰسین آیت 82)

## رشتہ کی رکاوٹ دور کرنے کیلئے

جس شخص کی بیٹی کا رشتہ نہ آتا ہو یا اُس میں کوئی رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہو اور کامیابی نہ ہوتی ہو تو وہ سورہ رحمٰن روزانہ تین مرتبہ پڑھے۔ یہ عمل اُس وقت تک جاری رکھے جب تک کامیابی نہ۔ انشاء اللہ جلد کامیابی ہوگی۔ نبی کریم ﷺ نے سورہ رحمٰن کو قرآن کی دُلہن کہا ہے۔

## دماغی توازن کیلئے

اگر کسی شخص کے بارے میں یہ شبہ ہو کہ اُس کا دماغی توازن بگڑتا جارہا ہے یا وہ اپنی اصلی حالت میں نہیں ہے، یا شبہ ہو کہ کسی نے اُس شخص پر کچھ کر دیا ہے تو اس آیت کو 41 دفعہ پانی پر دَم کر کے اُس شخص کو پلائیں۔

یَامَالِکُ، یَاقُدُّوسُ، یَاسَلَامُ

## برائے اولاد

اگر کوئی شخص اُولاد کی نعمت سے محروم ہو تو وہ اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھتے ہوئے ان آیات مبارکہ کا ورد کرے۔

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّونَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّھَا الَّذِینَ اٰمَنُوا صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا تَسلِیمًا ؕ (پارہ 22 سورہ الاحزاب آیت 56)

## برائے گریختہ

اگر کسی کا آدمی بھاگ گیا ہو تو وہ اس آیت کو لکھ کر زمین میں دبادے اور ایک فٹ گہرا کھڈہ کھود کر تعویذ رکھے اور نیچے لال شکر ڈال دے اور تھوڑی چیونٹیوں کے سوراخ میں ڈالے آیت یہ ہے۔ اِنَّ اللّٰہ عَلیٰ رَجعِہٖ لَقَادِرٌ فِی الحُطَمَۃِ وَمَا اَدرَاکَ مَا الحُطَمَۃ ؕ وَلَئِن رَّجعتُ اِلیٰ رَبِّی اِنَّ لِی عِندَہٗ لَلحُسنٰی ؕ فلاں بن فلاں جلد گھر واپس آئے۔ انشاء اللہ بھاگا ہوا فی الفور آئے گا۔

## برائے زبان بندی

لَیسَا لَھَامِن دُونِ اللّٰہِ کَاشِفَۃ ؕ فَسَیَکفِیکُھُمُ اللّٰہُ وَ ھُوَالسَّمِیعُ العَلِیم ؕ بِحَقِّ صُمٌّ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لَایَرجِعُونَ ؕ صُمٌّ بُکمٌ عُمیٌ فھُم لَا یَعقِلُونَ ؕ صُمٌّ بکمٌ عُمیٌ فھم لَایَفقَھُونَ ؕ صُمٌّ بکمٌ عُمیٌ فھُم لَایَمکُرونَ ؕ صُمٌّ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لَایَنطِقُونَ ؕ صُمٌّ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لَایَتَکَلَّمُونَ ؕ صُمٌّ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لَایُبصِرُونَ ؕ بند کردم قلب وزبان وعقل وہوش وحواس فلاں بن فلاں از بدگوئی وکینہ پروری فلاں بن فلاں وبحق اس عزیمت لَایُحِبُّ اللّٰہُ الجَھرَ بِالسُّوءِ مِنَ القَولِ اِلَّا مَن ظُلِم ؕ وَکَانَ اللّٰہُ سَمِیعًا عَلِیمًا ؕ

**طریقہ:**۔ ہفتہ کی صبح اس نقش کو کسی کاغذ پر کالے مارکر سے لکھ کر کسی وزنی پتھر کے نیچے رکھ دیں انشاء اللہ بد، خواہوں ودشمنوں کی زبانیں بند ہو جائیں گی۔

## بُرے ہمسایہ کو دور کرنا

اگر کوئی ہمسایہ آپ کو اذیت کے ذریعے پریشان کر رہا ہو اور فتنہ فساد کرتا ہو ان حالات میں مندرجہ ذیل عمل سود مند ثابت ہوگا۔ کسی پرانے قبرستان سے سات قبروں کی مٹی تھوڑی تھوڑی سی لے آئیں۔ یہ تمام مٹیاں علیحدہ علیحدہ ہوں پھر ہر ایک خاک پر سات مرتبہ سورہ کوثر بغیر بسم اللہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر ان تمام مٹیوں کو یکجا کرلیں اور کسی پرانے کپڑے میں باندھ کر ہمسایہ کے مکان میں کسی ایسی جگہ رکھ دیں جہاں جھاڑو نہ دی جاتی ہو۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ میں ورنہ اکیس دن میں وہ مکان چھوڑ کر چلا جائیگا۔

**نوٹ:**۔ اگر آپ مٹی مکان میں نہیں رکھ سکتے تو وہ مٹی اس کی گذرگاہ میں ڈال دیں۔ یہ عمل نہایت کامیاب اور بے حد سریع الاثر ہے لیکن اس کو ناجائز طور

پر ہرگز استعمال نہ کیا جائے۔ کیونکہ شریعت اسلام میں مخلوقِ خدا کو آزار پہنچانا جائز نہیں ہے۔ اس لئے انتہائی مجبوری میں اس عمل کو کرنے کی اجازت ہے۔

## واسطے رہائی قیدی

اسم باری تعالیٰ یا وَاسِعُ **137** مرتبہ کسی سفید کاغذ پر لکھ کر فلاں بن فلاں قید سے جلد رہا ہو بروز اتوار لکھے ایک جنگلی کبوتر لیکر اس نقش کو اس کے گلہ میں باندھ کر چھوڑ دے بحکم خُدا قیدی جلد رہا ہو جائیگا۔

## ظالم دشمن کو سزا دینا

مندرجہ ذیل نقش کو نیم کی لکڑی سے کالی سیاہی سے لکھ کر کسی قبرستان یا کسی چوراہے میں دفن کردے اور اسی ہفتہ نتیجہ کا منتظر رہے۔

ھاروت وماروت

ھاروت وماروت | سورہ الم تر کیف لکھیں
فلاں بن فلاں هلاك شو یا بیمار شو
بحق ھاروت وماروت | ھاروت وماروت

ھاروت وماروت

## میاں بیوی کے اختلاف کا خاتمہ

چینی یا شہد پر ایکسو ایک بار یہ کلمات پڑھ کر دم کیجئے اور طالب و مطلوب کو کھلا دیجئے انشاءاللہ ان کے دلوں میں محبت کا سمندر موجزن ہوگا۔

بِسمِ اللهِ الرحمٰنِ الرَّحيم ۞ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ ۚ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ ۞ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ۞ (پارہ **24** سورہ حٰم سجدہ آیت **31**)

## چوری شدہ مال کی واپسی کیلئے

سورہ والضحیٰ گیارہ سو بار پڑھیں اور اس آیت کو لکھ کر کسی وزنی پتھر کے نیچے رکھ دیں اور لکھیں کہ چوری شدہ مال چور فوراً واپس کرے انشاءاللہ مال واپس ملے گا تجربہ شدہ عمل ہے۔

## غائب شدہ چیز کیلئے

۷۸۶ کلمہ شہادت کی انگلی سے دیوار پر اشارہ سے لکھیں پھر یا موسیٰ علیہ السلام
یا کریمُ لکھیں فلاں چیز فوراً ملے انشاءاللہ گمشدہ چیز مل جائے گی۔

## مقروض سے قرض کی وصولیابی

نام کے اعداد کے مطابق یہ آیت لکھے اور پڑھے تو وہ شخص اس کا قرض واپس کردیگا۔ اگرچہ ہزار مشقا کیوں نہ ہو آیت یہ ہے۔ بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيم ۞ هُوَ اللهُ رَبِّ مُوسىٰ وَ هارُونَ وَ اِبْرَاهِيمَ عَالِمُ الغَيبِ وَالشَّهادَةِ يَا ذُوالجَلَالِ وَالاِكرام ۞

## پھانسی اور دیگر مصائب سے نجات کا حل

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۞ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۗ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (سورہ توبہ آیت، **128-129**) اس آیت کو روزانہ **101** بار پڑھیں انشاءاللہ ہر مشکل دور ہوگی۔ (آزمودہ است و مُجرّبُ المجرّب است)

## سفر باندھنا، نکاح باندھنا، نفس باندھنا، غرض ہر چیز باندھنا

یہ آیت پتھر پر لکھ کر یا کسی کاغذ پر لکھ کر اس کا نام معہ والدہ لکھ کر کنویں میں یا دریا میں ڈال دے۔ جب تک وہ پتھر یا کاغذ کنویں میں رہیگا اُس وقت تک وہ چیز بندھی رہے گی آیت یہ ہے۔ قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِنَّا لَنْ نَّدْخُلَهَآ اَبَدًا مَّا دَامُوْا فِيْهَا فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَآ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ ۞

(سورہ المائدہ آیت **23**)

## بندش و حواس خمسہ

عمل:۔ دشمن کے قد کے برابر اندازاً ایک کالی ڈوری لیں اور اس ڈوری پر ایک بار آیت الکرسی پڑھیں کل **13** عدد گرہیں لگائیں۔ ہر گرہ پر ایک بار آیت الکرسی بغیر بسم اللہ کے پڑھیں اور کہیں کہ فلاں بن فلاں کے حواس خمسہ بندھ جائیں۔ پھر اس ڈوری کو لوہے کی ڈبیہ میں بند کردیں اور ساتھ ہی ہینگ یا افیون کا چھوٹا سا ٹکڑا رکھ دیں۔ اور اس ڈبیہ کو زمین میں دفن کردیں۔ جب تک ڈبیہ زمین میں دفن رہے گی دشمن کو نیند نہیں آئے گی۔ عمل کو باطل یا ختم کرنا ہو تو اس ڈوری کو ڈبیہ سے نکال کر پانی میں بہا دیں عمل باطل ہوجائیگا۔

از تحریر: محمد علی سلیمانی، ڈیرہ اسماعیل خان

كُونُوا مَعَ الصَّادِقِيْن (القرآن)

# ہو جاؤ سچّوں کے ساتھ

**ترجمہ:** اے ایمان والو، اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور ہو جاؤ سچّوں کے ساتھ۔

سورت توبہ کی ایک مشہور آیت پیشِ خدمت ہے جس میں اللہ تعالیٰ اہل ایمان کو حکم دے رہا ہے کہ ''يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ كُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ'' **ترجمہ**:۔اے ایمان والو، اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور ہو جاؤ سچّوں کے ساتھ۔

حکم دینے والا اللہ تعالیٰ، اللہ تعالیٰ کسی عبث فعل یا امر کا حکم نہیں دیا کرتا اُس کے ہر ہر فعل اور حکم میں حکمت پوشیدہ ہوتی ہے جو عام انسانوں کی عقل سے ماوراء ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ پر لازم ہے کہ جن صادقین کی پیروی کا حکم دے رہا ہے اُن کا تعارف بھی کرائے کہ وہ صادقین کون ہیں؟ دُنیا والوں پر اُنہیں ظاہر بھی کرے۔ جب ہم کسی کو کسی کے پاس بھیجتے ہیں تو بغیر نشانی پتے کے نہیں بھیجتے تو یا اللہ آپ نے کہہ تو دیا كُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ کہ سچّوں کی اطاعت کرو مگر یہ تو بتائیں میرے خالق کے وہ صادقین ہیں کون؟ جب حکم دینے والا تُو ہے تو لازمی بات ہے کہ صادقین کے صدق کا معیار بھی تو تیرا مقرر کردہ ہی ہوگا؟ ہم تو اپنی زبان سے کہہ دیتے ہیں کہ وہ انسان جس نے ایک لمحہ کیلئے بھی جھوٹ نہ بولا ہو یہ ایک عام انسان کا ''صادق ہستی'' کے بارے خیال ہے اب نہ جانے اُس اللہ کے نزدیک اُن صادقین کا معیار کیا ہوگا جنہیں لسانِ الٰہی ''صادقین'' کہہ رہی ہے؟ اِس سے پہلے کہ اللہ کا معیار اللہ کے کلام پاک سے ہی تلاش کیا جائے پہلے ہم یہ دیکھیں کہ جس وقت یہ آیت نازل ہوئی اُس وقت دو گروہ ماننے پڑیں گے، ایک وہ جن کے بارے یہ آیت نازل ہوئی یعنی صادقینِ اللہ، دوسرا وہ گروہ جن کو ''يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا'' کے الفاظ سے صادقین کی اطاعت و معیت کا حکم دیا گیا۔ سب سے پہلے تو اس آیت کے شانِ نزول میں مفسرین نے یہی لکھا کہ یہ آیت نازل ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، علی مرتضیٰ علیہ السلام، فاطمۃ الزہرا علیہا السلام، حسن مجتبیٰ علیہ السلام اور حسین سیّد الشہداء علیہ السلام کے بارے کہ وہی صادقین ہیں (المناقب خوارزمی، الصواعق محرقہ، کفایۃ الطالب، مناقب بغدادی، فرائد السمطین ج 1، درّ المنشور جلد 3، ینابیع المودۃ، مودۃ القربیٰ، ارجح المطالب، وغیرہ) یہ تو مفسرین کی بات ہے جنہوں نے اپنی تصانیف میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہ، کے حوالہ سے یہ تفسیر بیان کی ہے جبکہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے خود بھی واضح طور پر اُن صادقین کی پہچان بتائی ہے۔ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے آیتِ مباہلہ میں ایسے صادقین کا کُھل کر اعلان فرمایا اور اُن کو متعارف بھی کرایا۔ آیتِ مباہلہ کی شانِ نزول میں جس مسلک کی تفسیر بھی اُٹھالیں یہاں تک کہ وہ با ترجمہ قرآن پاک شاہ فہد والا جو حج سے واپسی پر حاجی حضرات کو سعودی عرب کی طرف سے تحفہ میں دیا جاتا ہے اُس میں بھی آیتِ مباہلہ کا شانِ نزول یہی لکھا ہے کہ اس آیت کے نزول پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، علی علیہ السلام، فاطمہ علیہا السلام، حسن علیہ السلام اور حسین علیہ السلام کو اپنے ساتھ جُھوٹوں کے مقابلے پر لے گئے تھے۔ پس اگر ان پانچ ہستیوں میں جُھوٹ کی نعوذ باللہ معمولی کے کروڑویں حصہ جتنی بھی رمق ہوتی تو اللہ تعالیٰ انہیں ''صادقین'' نہ فرماتا۔ یہ اللہ تعالیٰ کا چناؤ تھا اور اللہ کے انتخاب میں معمولی سی جُھول بھی نہیں ہوا کرتی۔ یہ کسی عام آدمیوں کا جماع نہ تھا یہی وجہ ہے کہ آج تک دشمن کو بھی جرأت نہ ہوسکی کہ اِن پانچ تن علیہ السلام پر کذب جیسی تہمت لگا پاتا۔ اِن کے صِدق کی ایک ہلکی سی جھلک پیشِ خدمت ہے، بخاری شریف میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جھوٹ بولنا ایک گناہِ عظیم ہے مگر کچھ مواقع ایسے بھی آتے ہیں جہاں جھوٹ بولنا واجب ہو جاتا ہے۔ مثال کے طور پر ایک نبی ہے جس کے تعاقب میں دشمن ہے وہ نبی آپ سے آکر پناہ لیتا ہے آپ اُسے چھپا لیتے ہیں اتنے میں دشمن بھی پہنچ جاتا ہے وہ آپ سے پوچھتا ہے کہ تم نے نبی کو پایا؟ اب یہاں اگر تم سچ بولو گے تو وہ نبی کو قتل کر دیں گے اور اس قتل میں آپ برابر کے شریک ہو

جائیں گے۔لہٰذا یہاں جھوٹ بولنا واجب ہے۔دوسرا موقع ایک بچہ ہے کسی چیز کو پانے کی ضد کرتا ہے والدین کی ہستی سے وہ چیز اُوپر ہے جبکہ بچے کی ضد اُس کی ہلاکت کا سبب بنتی ہے تو یہاں جھوٹ بول کر بچے کی جان بچانا واجب ہے۔ تیسرا میاں بیوی میں یا دو دوستوں میں لڑائی جھگڑا ہے آپ ثالث بن کر جھوٹ بول کر دونوں کی ایک دوسرے سے تعریف بیان کریں گے تا کہ دونوں کے دل صاف ہو جائیں۔اب ذرا آئیے مدینہ کی طرف،عید کی رات ہے حسن علیہ السلام و حسین علیہ السلام ماں محترمہ علیہا السلام سے خواہش ظاہر کرتے ہیں کہ اماں جان صبح عید ہے ہمارے نئے کپڑے نہیں ہیں؟ فرماتی ہیں تمہارے نئے کپڑے درزی کے پاس ہیں۔اِدھر صبح ہوتی ہے اُدھر دروازہ بجتا ہے بی بی مخدومہ علیہا السلام فرماتی ہیں کون؟ جواب ملتا ہے اَنَا خَیَّاطُ الحسنین علیہ السلام میں حسن علیہ السلام وحسین علیہ السلام کا درزی ہوں اُن کے کپڑے لایا ہوں۔

**محترم قارئین**! شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس جھوٹ کے بولنے کو واجب قرار دیا ہے بنتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فاطمۃ الزہرا علیہا السلام اُس جھوٹ سے بھی مُبّرا ہیں اِسی کو عصمت کہا جاتا ہے کہ بی بی عالیہ معصومہ علیہا السلام ہیں۔اِدھر زبان مبارک سے درزی کا لفظ نکلا اُدھر فرشتہ درزی بن کر دروازہ پر آن حاضر ہوا۔ اب ایسی مخدومہ بی بی علیہا السلام کے صدق کا اندازہ کوئی کر سکتا ہے؟ یہی ہیں وہ صادقین جن کی معیت کا اللہ نے کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ کے الفاظ سے حکم دیا ہے اِنہی کا تعارف آیتِ تطہیر میں کرایا گیا۔جھوٹ،کذب بذات خود رِجس ہیں اور آیتِ تطہیر میں انہیں ہر رجس سے دُور دُور رکھا گیا۔صحاحِ ستہ کے الفاظ ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، الحسن علیہ السلام و الحسین علیہ السلام سیّد الشباب اھل الجنّۃ، کہ حسن علیہ السلام وحسین علیہ السلام نوجوانانِ جنت کے سردار ہیں وَ اَبُوْھُمَا اَفْضَلُھُمَا اور اُن دونوں کا باپ (علی علیہ السلام) اُن دونوں سے اُفضل ہے۔حسن علیہ السلام وحسین علیہ السلام کا جنّتیوں کا سردار ہونا اللہ کا مقرر کردہ معیار ہے۔ معیار خداوند قطعاً غلط نہیں ہوا کرتا۔معیار خدا کے بارے شک کرنا ہی انسان کے دوزخی ہونے کو کافی ہے۔اگر حسن علیہ السلام وحسین علیہ السلام میں کہیں بھی خطا کا امکان ہوتا تو یہ معیار خداوندی کی خطا ہے نعوذ باللہ جبکہ ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا پس حسن علیہ السلام وحسین علیہ السلام کا معصوم ہونا بھی اِسی آیت ہی سے عیاں ہے۔سورۃ القلم میں اللہ فرماتا ہے کہ جھوٹے کی اطاعت نہ کرو یعنی جس نے زندگی میں ایک بھی جھوٹ بولا ہو وہ اطاعت کے لائق نہیں اور دوسری طرف کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ کہہ کر سچّوں کی معیت واطاعت کا حکم دیا گیا ہے۔

مسلمان تو اپنی جگہ غیر مسلموں نے بھی پنج تن علیہم السلام کی صداقت کا لوہا مانا ہے مباہلہ کا میدان گواہ ہے کہ پنج تن علیہم السلام کے مقابلے میں آنے والے غیر مسلم تھے اور جب اُنہوں نے اِن کو آتے دیکھا تو کہا کہ ہم ایسے چہرے دیکھ رہے ہیں اگر ارادہ کریں تو پہاڑ اپنی جگہ چھوڑ دیں۔پس جزیہ دینا قبول کر لیا مگر مقابلہ کرنے سے باز رہے۔یہ اللہ کا قانون ہے کہ ہر دور میں ایک صادق ہستی کا وجود موجود رہے اِسی وجود پاکؑ کے مقابلہ میں ہر زمانہ میں شیطانی نمائندے بھی آتے رہے۔آج بھی صادقین میں سے آخری صادق امام مہدی علیہ السلام موجود ہے جس کے مقابلہ میں آنے والا ہر نفر جھوٹا اور شیطانی نمائندہ ہے۔چونکہ کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ کا اطلاق تا قیامت ہے چنانچہ اِسی چیز کو امام اہلِ سنت علامہ فخر الدین رازی نے اپنی تفسیر کبیر جلد 4 میں اِس طرح بیان کیا کہ:۔ یہاں (کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ) اللہ نے حکم دیا ہے کہ صادقین کے ساتھ رہو اور جب صادقین کے ساتھ رہنا واجب ہے تو ضروری ہے کہ ہر زمانہ میں صادقین موجود ہوں اور جن صادقین کے بغیر یہ حکم پورا نہیں ہو سکتا اُن کا ہونا بھی ضروری ہے اس لئے ہر زمانہ میں صادقین کا ہونا ضروری ہے کیونکہ یہ مسلم ہے کہ جو حکم اور پابندیاں قرآن مجید میں آئی ہیں وہ قیامت تک لازم ہیں اس لئے کہ آیت میں کوئی وقت مقرر نہیں ورنہ اُس کا بھی اعلان کر دیا جاتا۔جب اللہ تعالیٰ نے شرط لگا دی ہے کہ تقویٰ اختیار کرو تو واضح ہے کہ یہ حکم اُسی کیلئے ہے جس کا منفی نہ ہونا بھی ممکن ہے تو اب صورتِ حکم یہ ہے کہ جن سے خطا ہو سکتی ہے وہ اُس معصوم کی پیروی کریں جن سے غلطی نہیں ہو سکتی ہے۔

**قارئینِ محترم**! اِس حقیقت کو علامہ عینی نے عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں اس طرح لکھا کہ ''حضرت عیسیٰ علیہ السلام اِس اُمّت کے ایک شخص کے پیچھے نماز پڑھتے ہیں جو آخری زمانہ اور قُرب قیامت میں ہوگا اس صحیح ترین قول کی دلیل ہے کہ ''زمین اللہ کے قائم کردہ مُحبت سے کبھی خالی نہیں رہتی۔(عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری جلد نمبر 7 طبع مصر) آخر میں دُعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اِس زمانہ کے ''صادقِ الٰہی امام، امام محمد مہدی علیہ السلام آخر الزمان کی معرفت سے مزین فرمائے اور ہمیں اُن کی اطاعت واتباع نصیب فرمائے۔ (آمین)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ مارچ 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوعِ آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اِس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَيۡكُمۡ يَارِجَالُ الۡغَيۡبِ وَيَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَةُ اَعِيۡنُوۡنِىۡ بِقُوَّةٍ وَانۡظُرُوۡنِىۡ بِنَظۡرَةٍ يَارُقَبَاءُ يَانُقَبَاءُ يَانُجَبَاءُ يَااَبۡدَالُ يَااَوۡتَادُ يَاقُطۡبُ يَاغَوۡثُ اَعِيۡنُوۡنِىۡ بِحُرۡمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِيۡنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

